یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

OCTOBER 2018
ABC Certified/CPNE Member




آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت لاہور

## وزیراعظم عمران احمد خان نیازی علمِ نجوم کی روشنی میں

## عمران خان کو اقتدار کہاں سے ملا اور کب تک چلے گا؟




https://youtu.be/GfYu-OHfdRg




کے مقبول پروگرام




https://youtu.be/ekKR9gp6sF4




https://youtu.be/vgxAtiBn3Nc




https://youtu.be/1SM7qMzWjN0




https://youtu.be/U4iDTc9bwr8




https://youtu.be/I9eWwPffWiY




https://youtu.be/kDqYINd-WTA




https://youtu.be/w2MMvyCM4Eg

ASTROLOGY FOR ALL

بیادِ حضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ®

جلد نمبر 71 | OCTOBER 2018 | شمارہ نمبر 07

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج السید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندان زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 7000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے
سالانہ چندہ 750 روپے
لائف ممبر شپ 9000 روپے
لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years

چیف ایڈیٹر — شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر — شہزادہ سید محمد علی زنجانی
آئینہ قسمت، زنجانی جنتری، ماہانہ جنتری، البیرونی تقویم

ایڈیٹر — شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر — شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

مجلس مشاورت
مخدوم سید چمن پیر قادری — مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی
چوہدری واجد علی خان — کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ — میجر (ر) خالد اسماعیل قاضی
ڈاکٹر اجمل نیازی — شجاعت ہاشمی (آرٹسٹ) — پروفیسر توفیق بٹ
افتخار احمد — علامہ صمصام الدین — محمد سلیم نقشبندی

مشیر قانونی
طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ
محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ

کمپوزنگ لے آؤٹ — ارشد علی
سرکولیشن مینیجر — حامد بشیر






کاشانہ زنجانی 125-ڈی، گلبرگ 2
54660 بالمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی-74200
Ph: 021-32217544

کاشانہ زنجانی راولپنڈی
A-19، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل آفیسر کلب/آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ
PH: 051-8732742
051-8732764



سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس، ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

## حمد

محسن علوی

یہ جرأت سخن ہے، یہ اظہارِ حال ہے
لکھوں میں تیری حمد دل میں خیال ہے
رحمن ہے رحیم ہے تو ذوالجلال ہے
تیری ہو کیا مثال کہ تو بے مثل ہے
کہتا ہوں لا اِلٰہ تو رکھتا ہوں یہ یقین
اک رب کائنات ہے جو لازوال ہے
وہ لفظ دے کہ میں تری مدحت رقم کروں
ہونٹوں پہ یہ دعا ہے یہ دل میں خیال ہے
ذراہ ہوں کائنات کا بندہ ہوں رب ترا
میں جو بھی کہہ رہا ہوں یہ تیرا کمال ہے
رافع ہے تو حکیم و لطیف و خبیر ہے
سامع ہے تو بصیر ہے تو ذوالجلال ہے
گھر جاؤں جب نصیب کے سے میں کہیں
تو ہی مرے حواس کو کرتا بحال ہے

## نعت

اعظم چشتی

ایسا کوئی محبوب نہ ہو گا نہ کہیں ہے
بیٹھا ہے چٹائی پہ مگر عرش نشیں ہے
ملتا نہیں کیا کیا، دو جہاں کو ترے در سے
اک لفظ ''نہیں'' ہے کہ ترے لب پہ نہیں ہے
تو چاہے تو ہر شب ہو مثالِ شبِ اسریٰ
تیرے لیے دو چار قدم عرش بریں ہے
ہر اک کو میسر کہاں اس در کی غلامی
اس در کا تو دربان بھی جبریلؑ امیں ہے
رُکتے ہیں یہاں آ کے قدم اہلِ نظر کے
اس کوچے سے آگے نہ زماں ہے نہ زمیں ہے
اے شاہِ زمن! اب تو زیارت کا شرف دے
بے چین ہیں آنکھیں مری، بے تاب جبیں ہے
دل گریہ کناں اور نظر سوئے مدینہ
اعظمؔ ترا اندازِ طلب کتنا حسیں ہے



## منقبت

محب خدائے رب کبیر، مولا علیؑ مولا علیؑ
معشوق نبیؐ بے نظیر، مولا علیؑ مولا علیؑ
مولود کعبۃُ اللہ شریف، وجہِ عزت نجف
شہید کوفہ دلگیر، مولا علیؑ مولا علیؑ
شامل پاک پنج تن، شان چودہ معصومیں
بارہ آئمہ کی اکسیر، مولا علیؑ مولا علیؑ
شاہِ ولائت جاہِ دیں، کل ایماں بالیقیں
علم و حکمت کی تصویر، مولا علیؑ مولا علیؑ
بحقِ قسیمِ نار و جنت، معاف کرنا اے خدا
ہر خطا و ہر تقصیر، مولا علیؑ مولا علیؑ
یدُ اللہ و شیر خدا، غلام ہے یہ آپ کا
تفضّلِ عاجر حقیر، مولا علیؑ مولا علیؑ

# عالمی و سیاسی پیشگوئیاں
## اکتوبر 2018ء

زائچہ فل مون — بحساب ویدک — 11 میزان 01
شمس عطارد 11.11، 7.53 · زہرہ 14.40 · مشتری 26.53 · زحل 8.42 · مریخ 9.40 · کیتو 10.15 · راہو 10.15 · قمر 7.53
25 ستمبر 2018ء اسلام آباد بوقت 07 بجکر 52 منٹ

زائچہ نیومون — بحساب ویدک — 02 میزان 24
شمس قمر 21.41، 21.41 · عطارد 4.31 · زہرہ 16.30 · مشتری 29.31 · زحل 9.17 · کیتو 8.57 · راہو 8.57 · مریخ 15.16
09 اکتوبر 2018ء اسلام آباد بوقت 08 بجکر 47 منٹ

**آسمانی کونسل پر سعد ستاروں کا قیام حکومت کو اپنے 100 دن کی کارکردگی عوام کو دکھانے کے لئے اعلیٰ مواقع ملیں، وزیر اعظم وزراء کے خلاف تخریب کاری کی سازشیں اندرون ملک تخریب کے واقعات اور سرحدوں پر جھڑپوں کا اندیشہ اسٹیبلشمنٹ اعلیٰ سرکاری عہدہ پر تعینات افراد کی بڑے پیمانے پر تقرریاں تبادلے ہوں**

**زائچہ نیو مون:**۔طالع منقلب برج میزان نومنتخب وزیر اعظم کے ذاتی زائچہ سے ملتا ہوا زائچہ شمار کیا جاسکتا ہے۔صاحب طالع زہرہ کا طالع میں ہمراہ مشتری کے بہت طاقتور راج یوگ بنا رہا ہے۔نئی حکومت اپنے اہداف کو حاصل کرنے کے لئے ہمہ وقت روز و شب مصروف رہے گی اس کے وزراء اپنے اپنے محکموں کی کارکردگی دکھانے کے لئے ایک دوسرے سے سبقت لے جانے کی کوشش کریں۔اس زائچہ کا ناقص ثمرہ صدر وزیر اعظم کا حاکم ستارہ قمر چھٹے نحس گھر پارلیمنٹ کا حاکم شمس بارہویں نحس گھر اور عطارد نے یہاں شرف یافتہ رہتے ہوئے ان کی نحوست میں اور اضافہ کردیا ہے۔حکمرانوں کو قمر کی نشست کا رہائے حکومت چلانے میں رکاوٹوں دشواریوں کا سامنہ کرنا پڑے عوام الناس میں متعدد امراض کے پھیلنے کا اندیشہ، لیبر ٹریڈ یونین اور محنت کش طبقہ میں بے چینی اور بے اطمینانی رہے۔وزیر اعظم وزراء کے خلاف تخریب کاری کی سازشیں اندرون ملک تخریب کے واقعات اور سرحدوں پر جھڑپوں کا اندیشہ۔شمس کی بارہویں نشست رفاہ عامہ یا ہسپتال جیلوں سے متعلقہ لوگوں میں بے چینی تکالیف گڑبڑ فساد جیسے حالات رہیں۔ہسپتالوں جیل خانہ جات اور محکمہ اوقاف میں اعلیٰ شخصیات کے اسکینڈل منظر عام پر آنے سے ان کی بدنامی رسوائی ہو عطارد کا بارہویں شرف یافتہ ہونا اسٹیبلشمنٹ اعلیٰ سرکاری عہدہ پر تعینات افراد کی بڑے پیمانے پر تقرریاں تبادلے ہوں۔مریخ کیتو کا چوتھے اور راہو کا دسویں ہونا، حکومت اپوزیشن محاذ آرائی بڑھے نیب و حکومت کرپشن زدہ افراد سے لوٹی ہوئی دولت ہر قیمت پر وصولی کے لئے سخت حربے استعمال کریں۔

**زائچہ فل مون:**۔زائچہ فل مون بھی منقلب برج میزان خصوصاً وزیر اعظم عمران خان کے ذاتی اور زائچہ حلف سے مشابہ زائچہ ہے۔طالع میں زہرہ مشتری عطارد سعد ستاروں کا قیام حکومت کو اپنے 100 دن کی کارکردگی عوام کو دکھانے کے لئے اعلیٰ مواقع ملیں۔زہرہ کی سعد پوزیشن ملک و ملت (عوام) کو اچھی خبریں سننے میں ملیں۔ملکی امن و امان کی بہتر صورت حال کے لئے ہمہ وقت ملکی سروسز اداراوں سے ملکر شب و روز مصروف عمل رہیں۔وزیر اعظم اپنے تعمیر وطن 61 ترقی یافتہ نقاط کے مطابق زراعت، باغات، ڈیری فارمنگ، سرکاری اور نجی سلسلے میں پہلے سے جاری شدہ بزنس کاروباری افراد کی حوصلہ افزائی کی جائیگی۔عطارد کا طالع میں ہونا ملکی برآمدات تجارت کا حجم بڑھے گا۔عام عوام میں انٹر پرائز کا ذوق و شوق بڑھنے کے ساتھ میڈیا خصوصاً الیکٹرانک میڈیا انٹرنیٹ کا استعمال بڑھے۔مریخ کیتو کے چوتھے ہونے سے کرپشن سے لوٹی جانے والی دولت کے احتساب کا عمل بڑھے۔گیارہویں میں پارلیمنٹ کا حاکم شمس بارہویں نحس گھر میں ہونے سے اعلیٰ شخصیات ممبران قومی و صوبائی اسمبلی کے کرپشن کے متعدد کیسز سامنے آئیں۔پارلیمنٹ میں حکومت کو اپوزیشن کی سخت تنقید کا سامنہ کرنا پڑے۔زائچہ فل مون میں سعد ستاروں کی ساتویں نظر سے اہم سیاسی شخصیات کے مابین سیاسی ناراضگیاں دور ہوں۔

**قمر در عقرب**
اس نحس وقت کی ابتداء 10 اکتوبر 09 بجکر 09 منٹ، خاتمہ 12 اکتوبر 14 بجکر 53 منٹ تک رہے گی۔
اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔




امت رپورٹ

## نواز شریف کے مستقبل پر ماہرین نجوم میں اختلاف رائے

سابق وزیراعظم کی آزمائش کا سلسلہ اگلے الیکشن تک چلتا رہے گا - سید اختطار زنجانی - سات سے آٹھ ماہ میں ریلیف ملنا شروع ہوجائے گا - روزینہ جلال - زمرد پہننے کا مشورہ دے دیا - عمران کے وزیراعظم بننے کے پچاس فیصد امکانات ہیں - دو گرہنوں کے درمیان انتخابات کا انعقاد اچھا شگون نہیں - سیاسی بحران پیدا ہونے کی پیشین گوئیاں

ایک سپاہی نے مشہور پامسٹ کو اپنا ہاتھ دکھایا تو اس نے ہاتھ دیکھنے کے بعد صاحب ہاتھ کے سبھی ابھاروں لائنوں کی تعریف کرتے ہوئے اپنا خوبصورت ماہرانہ تجزیہ دیا۔ اور ساتھ ہی آخری یہ بات کہہ کر اپنا سلسلہ کلام ختم کیا کہ کاش خط شمس کے بہترین ابھار پر کوئی بہترین خط شمس یا ترشول بنا ہوتا تو آپ بادشاہ بن سکتے ہیں۔ سپاہی نے تجسس اور حیرت سے پامسٹ سے پوچھا بھلا میرے ہاتھ پر وہ لائن پنسل سے ڈرائنگ کر دیں پامسٹ دوست نے سپاہی کے ہاتھ پر شمس کے اُبھار پر لائنز بنا دیں۔ اس سپاہی نے فوراً خنجر نکال کر اپنے ہاتھ پر خنجر سے وہ لائن بنا دیں۔ اور پھر وہ سپاہی فرانس کا بادشاہ بنا اس کا نام نپولین بونا پاٹ تھا۔ ہاتھوں کی لائنز پامسٹری یا علم الفراست تجربات مشاہدات کا علم ہے۔ ہر شخص جانتا ہے کہ کسی بھی شخص کی لائنز دوسرے سے نہیں ملتی۔ انسان کو اشرف المخلوق بنایا گیا ہے اپنی خود اعتمادی مضبوط قوت ارادی مستقل مزاجی سے دنیا میں بعض شخص اپنا مقدر خود لکھنے کی پوزیشن میں آجاتے ہیں اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ "نگاہ مردِ مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں" کچھ ایسا ہی ہمارے وزیراعظم پاکستان عمران احمد خان نیازی صاحب کے ہاتھ میں بھی عجیب ودلچسپ بات یہ ہے کہ ان کے ہاتھ میں وزیراعظم بننے کی لائن نہیں ہے۔ ان کے ہاتھ میں خط شمس دکھائی نہیں دیتی البتہ خط قلب ابھار مشتری تک چلی گئی ہے۔ جو ماں کے بعد خلق خدا اور روحانی تدبیروں دعاؤں سے فتح مندی کامیابی عزت شہرت ایڈمن پاور کی نشان دہی کرتی ہے۔ اور پامسٹری کے اصولوں سے زیادہ ان کے ہاتھ میں کامیابی کے ثمرات سماجی تعلیمی کاموں میں حصہ لینے مستقل مزاجی سے کوشش اور خصوصاً روحانی تدبیر کا دخل زیادہ دکھائی دیتا ہے۔ نتیجہ ہم یوں نکال سکتے ہیں کہ پاکستان میں 70 سالوں سے کسی نے مدینہ جیسی ریاست کا نعرہ نہیں لگایا۔ سرکار دو عالم ﷺ کی نظر کرم قدرت کاملہ کی طرف سے ہمارے وزیراعظم عمران احمد خان نیازی کو اقتدار روحانی طریقے سے عطا ہوا۔

# وزیراعظم عمران خان کے قوم سے پہلے خطاب میں (61) پوائنٹ جسکا مفرد 7 بنا جو روحانیات کا نمبر ہے

(1)۔صرف دو گاڑیاں اور 2 ملازم رکھوں گا (2)۔لوٹا ہوا پیسہ واپس پاکستان لائیں گے (3)۔وزیراعظم ہاوس کو ریسرچ یونیورسٹی بنائیں گے (4)۔وزیراعظم کے لئے بلٹ پروف گاڑیوں کو نیلام کریں گے (5)۔ہمارا کوئی گورنر۔گورنر ہاوس میں نہیں رہے گا (6)۔نیلام شدہ گاڑیوں کا پیسہ ملکی خزانہ میں جائے گا (7)۔نیب کو طاقتور بنائیں گے (8)۔کرپشن کو ملک سے ختم کریں گے (9)۔یا یہ ملک بچے گا یا یہ کرپٹ لوگوں رہیں گے۔(10)۔کرپشن کی نشاندہی کرنے والے کو نوازہ (انعام سے) جائے گا (11)۔اداروں سے کرپٹ لوگوں کا خاتمہ کروں گا (12)۔کسی بھی مقدمے کی سماعت ایک سال سے زیادہ نہیں ہوگی۔(13)۔پولیس کا نظام ٹھیک کروں گا (14)۔بیرون ملک قید پاکستانیوں کی مدد کی جائے گی (15)۔کرپشن ختم کرنے کے لئے سختی سے کام لیں گے (16)۔نیب کو جانبدار بنائیں گے۔(17)۔گورنمنٹ اسکولوں کو بہتر بنائیں گے (18)۔پرائیویٹ اسکولوں کے لوگوں کو گورنمنٹ اسکولوں کی حالت کو ٹھیک کرنے کا کہے گے۔(19)۔مدرسہ میں پڑھنے والے بچوں کا مستقبل روشن ہوگا انہیں بھی میرٹ پر لے کر چلیں گے۔(20)۔بچوں سے زیادتی کے واقعات کے خلاف سخت ایکشن لیا جائے گا (21)۔اسپتالوں کا نظام بہتر کریں گے۔(22)۔پورے پاکستان میں ہیلتھ کارڈ متعارف کروائیں گے۔(23)۔سندھ کے اسکولوں کو سندھ گورنمنٹ کے ساتھ مل کر مسائل حل کریں گے۔(24)۔سب سے بڑا مسلہ پانی کا ہے اس مسئلہ کو ضرور حل کریں گے۔(25)۔ڈیم کو بنائے گے۔(26)۔بھاشہ ڈیم کو بنانے کے لئے بیرون ملک پاکستانیوں سے پیسہ مانگے گے۔(27)۔کسانوں کے لئے پانی کی فراہمی بہتر بنائیں گے۔(28)۔کسانوں کے لئے ریسرچ بہت ضروری ہے کہ پانی کا سہی استعمال کیسے کیا جائے گا۔(29)۔ٹاسک فورس بنائی جائے گی تاکہ بیرون ملک سے پیسہ واپس ملک میں لایا جائے۔(30)۔بھاشہ ڈیم ہر قیمت پر بنانا پڑے گا۔(31)۔ہم سول سروسز کو مدد فراہم کرے گے مل کر کام کرین گے۔(32)۔عام آدمی کو عزت دیں گے۔جو اس کا حق ہے وہ اسے دلوائیں گے۔(33)۔عام آدمی کا کام ٹائم پر دیں گے۔اور جو اچھا کام کرے گا اس کی تنخواہوں میں اضافہ کریں گے۔(34)۔عام آدمی سرکاری دفتر آئے تو اس کو عزت ملے گی۔(35)۔سول سروسز مین سزا اور جزا کا کام کریں گے (36)۔بلدیاتی نظام میں بہتری لائیں گے۔(37)۔ناظم کا انتخاب ڈائریکٹ کریں گے۔(38)۔بچوں کے لئے پارک بنائیں گے۔(39)۔پاکستان میں درخت لگائیں گے۔(40)۔شہروں میں درخت لگائیں گے۔(41)۔پاکستان کو بڑے پیمانے پر پاکستان کو ہرا کریں گے۔ہیٹ ویو سے جانیں بچانی ہیں۔(42)۔گندگی کو صاف کریں گے۔حدیث ہے آدھا ایمان صفائی ہے۔(43)۔پاکستان انشاءاللہ 5 سال بعد ایسا ہوگا کہ بیرون ممالک کہیں کہ پاکستان بہت صاف اور ستھرا ملک ہے۔(44)۔نوجوانوں کو بلاسود قرضے دیں گے (45)۔پچاس لاکھ سستے گھر بنائیں گے (46)۔ہر سال چار بڑے سیاحتی مقام کھولیں گے۔(47)۔بلوچستان کے ایشوز کو حل کریں گے۔(48)۔پنجاب میں لاہور کے علاوہ بھی تمام شہرون علاقوں کے مسائل حل کریں گے۔(49)۔کراچی کے لوگوں کے لئے پانی کا مسلہ حل کریں گے (50)۔نیشنل ایکشن پلان پر بھرپور کام کرین گے۔(51)۔ملک سے دہشت گردی کا خاتمہ کریں گے۔(52)۔پاکستان کو امن کی ضرورت ہے۔(53)۔انشاءاللہ پاکستان کو ایک فلاحی ریاست بنائیں گے۔(54)۔اسٹریٹ چلڈرن بیوہ عورتوں معزور افراد کی ذمہ داری ہم نے لینی ہے۔(55)۔میں چاہتا ہوں ہم اپنے اندر رہم پیدا کریں۔(56)۔کراچی میں ٹرانسپورٹ کا مسلہ حل کرین گے۔(56)۔مدینہ کی ریاست بنائیں گے (57)۔قوم سے سادگی اپنانے کا اعلان (58)۔ایک ایک پیسہ بچا کر دیکھاوں گا آپ کا پیسہ ہے ہماری ذمہ داری ہے میں آپ کے پیسے کی حفاظت کرکے دیکھاوں گا (59)۔پاکستان اللہ کی نعمت ہے۔(60)۔سرکار کے پیسہ کی ہم سب نے مل کر حفاظت کرنی ہے۔(61)۔ایک دن پاکستان میں آئے گا کہ پاکستان میں کوئی زکات لینے والا نظر نہیں آئے گا۔یہ میرا ویژن ہے۔




# وزیراعظم عمران خان نیازی ملک کو معاشی بحران سے نکالنے میں کامیاب ہوجائیں گے

مرے موسموں کے بھی طور تھے، مرے برگ و بار ہی اور تھے
مگر اب روش ہے الگ الگ مگر اب ہوا کوئی اور ہے

44 میزان 01

9 8 زحل
7 قمر مشتری
6 5 زہرہ شمس
10 مریخ
4 راہو
11 کیتو
1
3 عطارد
12
2

18 اگست 2018ء اسلام آباد صبح 10 بجکر 24 منٹ

## وزیراعظم عمران احمد خان نیازی علمِ نجوم کی روشنی میں

## عمران خان کو اقتدار کہاں سے ملا اور کب تک چلے گا؟




عام لوگ وقت کی اہمیت کا مکمل ادراک نہیں رکھتے بلکہ اس بات کی پروا بھی نہیں کرتے کہ کون سا کام کس وقت کرنا بہتر ہے، جب ذہن میں کوئی کام آگیا، اٹھ کھڑے ہوئے اور شروع کر دیا، اسی وجہ سے اکثر ناکامیوں اور مایوسی سے واسطہ پڑتا ہے، خاص طور پر اہم کام کی انجام دہی کے لیے کسی مناسب اور سعد وقت کا انتخاب ضرور کرنا چاہیے، شادی بیاہ، کاروبار، جاب، سفر شروع کرنے کے لیے ہمیشہ کسی بہتر وقت کا انتخاب ضروری ہے۔

ہمارے قارئین کو یاد ہوگا کہ 2013ء میں جناب نواز شریف نے جب بہ حیثیت وزیراعظم حلف لیا تھا تو ہم نے لکھا تھا کہ یہ وقت انتہائی نامناسب اور تباہ کن ہے، کسی وزیراعظم کا حلف جیسے اہم معاملے کو خراب وقت میں انجام دینا خود اس کے لیے اور قوم و ملک کے لیے بھی نیک شگون نہیں ہوتا، چناں چہ ہم نے دیکھا کہ ان کا پانچ سالہ دور اقتدار کیسی کیسی ناگہانی آفات و مشکلات کا شکار رہا، وہ خود بھی اب قید و بند کی تکلیف برداشت کر رہے ہیں۔ اور آج ہی ایام قید میں ان کو اور ہم سب کو یہ بری خبر ملی کہ انکی اہلیہ محترمہ کلثوم نواز صاحبہ کا لندن میں انتقال ہوگیا صد افسوس کے ساتھ ہم انکی بلندی درجات اور پسماندگان کے صبرِ جمیل کے لئے دُعاگو ہیں۔

تحریک انصاف 18 اگست 2018ء کی کامیابی کے بعد عمران خان وزیراعظم کے لیے منتخب ہوئے اور انھوں نے اسلام آباد کے وقت کے مطابق صبح 10:24 am پر حلف اٹھایا اور حلف نامے پر دستخط کیے، اُس وقت اسلام آباد کے اُفق پر ان کے ذاتی برج میزان کے ایک درجہ 43 دقیقہ طلوع تھے جب کہ قمر بھی برج میزان میں 29 درجہ 57 دقیقہ چاند کی منزل وشاکھا میں تیسرے قدم پر تھا، برج میزان ہی میں سیارہ مشتری بھی موجود ہے جو زائچے کے تیسرے گھر کا حاکم ہے، یوگ کارک سیارہ زحل تیسرے گھر میں ہے، ساتویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ چوتھے گھر میں شرف یافتہ ہے، اسی گھر میں کیتو اور برج سرطان میں راہو اور بارھویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد ہے، شمس زائچے کے گیارھویں گھر میں اپنے گھر کا ہے۔ بدقسمتی سے حلف کے وقت برج میزان کا حاکم سیارہ زہرہ زائچے کے بارھویں گھر میں ہبوط یافتہ ہے، گویا زائچے کا حاکم سیارہ نہایت کمزور پوزیشن رکھتا ہے، یہ کمزوری صاحب زائچہ کو اپنے فرائض کی ادائیگی میں پریشان کرے گی، صحت کے معاملات بھی تسلی بخش نہ رہیں گے، مسلسل خفیہ سازشوں کی زد میں رہیں گے اور ابتدا ہی سے یہ صورت حال نظر آرہی ہے، عام طور پر نئی حکومت کو سنبھلنے اور قدم جمانے کا موقع دیا جاتا ہے اور جانے والی حکومت پر اس کی ماضی کی کارکردگی کی بنیاد پر تنقید کی جاتی ہے، پاکستان کی تاریخ میں شاید یہ پہلا واقعہ ہے کہ صورت حال اس کے برعکس ہے، نئی حکومت اور خود عمران خان کی ذات کو مستقل ہدف بنایا جارہا ہے، جب کہ گزشتہ پانچ سال میں ملک کو معاشی طور پر تباہ کرنے والی حکومت پر میڈیا خاموش ہے۔

بعض دیگر حوالوں سے زائچہ بہتر ہے، پہلے گھر میں قمر اور مشتری موجود ہیں

تو مثبت اثر دیتا ہے، ایسے لوگ ترقی کرتے ہیں اور آہستہ آہستہ اپنی پوزیشن کو مضبوط بناتے ہیں، قدیم کلاسیکل تشریحات کے مطابق ایسے لوگ خلق خدا کی بھلائی کے کاموں پر توجہ دیتے ہیں اور سرائے، کنویں یا پل وغیرہ بنواتے ہیں، الغرض یہ یوگ رفاہی اور اصلاحی کاموں میں مددگار ہوتا ہے، صاحب زائچہ ایسے کام کر جاتے ہیں جنھیں یاد رکھا جاتا ہے،فوری طور پر وزیر اعظم عمران خان نے ڈیم بنانے میں جس دلچسپی اور سرگرمی کا اظہار کیا ہے اگر وہ اس میں کامیاب ہوجاتے ہیں تو یقیناً ایک ایسی یادگار اپنے پیچھے چھوڑ جائیں گے جسے آنے والی نسلیں فراموش نہ کرسکیں گی۔ دوسرا یوگ چندر منگل یوگ ہے یعنی قمر سے چوتھے گھر میں شرف یافتہ مریخ براجمان ہے، اس یوگ کا حامل آمدن کے ذرائع ڈھونڈنے اور انھیں بہتر بنانے کی عمدہ صلاحیت رکھتا ہے، چناں چہ توقع کرنا چاہیے کہ صاحب زائچہ بالآخر پاکستان کو معاشی بحران سے نکالنے میں کامیاب ہوگا۔ تیسرا اہم ترین یوگ ''رچاکا یوگ'' ہے یعنی سیارہ مریخ چوتھے گھر میں شرف یافتہ اور نہایت طاقت ور پوزیشن رکھتا ہے، یہ تنہا راج یوگ کے برابر ہے کیوں کہ ایسے لوگ اقتدار حاصل بھی کرتے ہیں اور پھر آسانی سے اسے ہاتھ سے جانے نہیں دیتے، وہ اپنا اقتدار برقرار رکھنے کے لیے جائز ناجائز کی پروا بھی نہیں کرتے، ماضی میں رچاکا یوگ جرمنی کے چانسلر ایڈولف ہٹلر اور پاکستان کے سابق وزیر اعظم ذوالفقار علی بھٹو کے زائچے میں موجود تھا، رچاکا یوگ کلاسیکل ویدک سسٹم میں ان پانچ یوگوں میں سے ایک ہے جنھیں ''پنچم مہا پرش یوگ'' کہا جاتا ہے یعنی دنیا کے غیر معمولی افراد کے زائچوں میں ان پانچ یوگوں میں سے کوئی ایک یوگ کا ہونا ضروری ہے، یہ پانچ یوگ درج ذیل ہیں۔

ہمسا یوگ: اگر سیارہ مشتری کسی زائچے میں طالع یا قمر سے پہلے، چوتھے، ساتویں یا دسویں گھر میں ہو اور اپنے برج میں یا شرف کے برج میں ہو تو ہمسا یوگ تشکیل پاتا ہے، سیارہ مشتری کا تعلق علم و عقل سے ہے، فہم و فراست سے ہے لہٰذا ایسے لوگ دانش مند خیال کیے جاتے ہیں اور وہ معاشرے میں اپنے علم و دانش سے روشنی پھیلاتے ہیں، سابق وزیر اعظم ذوالفقار علی بھٹو کے زائچہ ء پیدائش میں دوسرا اہم یوگ یہی تھا۔

بھدرا یوگ: سیارہ عطارد اگر طالع یا قمر سے خانہ ہائے اوتاد میں ہو اور اپنے ذاتی گھر یا شرف کے گھر میں ہو تو بھدرا یوگ تشکیل پاتا ہے، ایسے لوگوں کی وجاہت اور جاذبیت قابل دید ہوتی ہے، وہ علم و ہنر کے شوقین ہوتے ہیں اور عموماً زندگی کا بڑا حصہ علم و ہنر کے حصول میں گزارتے ہیں، علمی میدان میں غیر معمولی کارنامے انجام دیتے ہیں۔

ملاویہ یوگ: سیارہ زہرہ طالع پیدائش یا قمر سے خانہ ہائے اوتاد میں ہو اور اپنے ذاتی برج میں یا شرف میں ہو تو ملاویا یوگ تشکیل پاتا ہے، اس یوگ کے حامل افراد کو خوش نصیب تصور کیا جاتا ہے کیوں کہ وہ بہت زیادہ محنت اور کوشش کے بغیر ہی وہ سب کچھ حاصل کرلیتے ہیں جو چاہتے ہیں، یہ یوگ شخصیت میں نکھار اور اٹریکشن بھی لاتا ہے، مقبولیت اور شہرت دیتا ہے، عمران خان کے پیدائشی زائچے میں ملاویا یوگ موجود ہے، بے شک زندگی کے ابتدائی دور میں ملاویا یوگ زندگی میں رنگینیوں اور عیش و عشرت کا باعث بھی بنتا ہے۔

رچاکا یوگ: اگر طالع یا قمر سے سیارہ مریخ پہلے، دوسرے، ساتویں یا دسویں گھر میں ہو اور اپنے ذاتی برج میں ہو یا شرف یافتہ ہو تو رچاکا یوگ جنم لیتا ہے، سیارہ مریخ قوت و توانائی کا نمائندہ ہے لہٰذا صاحب زائچہ اپنی محنت اور جدوجہد سے اقتدار کی سیڑھیاں چڑھتا ہے اور پھر قوت و توانائی کا اظہار بھی کرتا ہے، یہ اظہار اندھی اور دو دھاری تلوار بھی بن سکتا ہے، اگر مذہب کی مضبوط گرفت نہ ہو تو ایسے لوگ اپنی قوت کے اظہار میں جائز و ناجائز کا خیال نہیں رکھتے۔ وزیر اعظم کا حلف لینے کے بعد عمران خان نے ملک کے نمائندہ صحافیوں سے گفتگو کے دوران میں یہ بھی کہا کہ میں سخت احتساب پر یقین رکھتا ہوں، چاہے اس کا نتیجہ کچھ بھی ہو، مجھے حکومت جانے کی بھی پروا نہیں ہے، ہم سمجھتے ہیں کہ یہ سخت اظہار یہ رچاکا یوگ کا اثر ہے، بہر حال اچھی بات یہ ہے کہ وہ اب بہت زیادہ مذہب کی طرف متوجہ رہنے لگے ہیں۔ رچاکا یوگ کے حامل افراد اپنے مقاصد کے حصول کے لیے جبر سے بھی کام لے سکتے ہیں، وہ جو صحیح سمجھتے ہیں اسے ہر قیمت پر اور ہر صورت میں کرگزرتے ہیں، خواہ بعد میں اس کے نتائج کیسے بھی ہوں، زائچہ حلف میں اس یوگ کا پہلا اثر تو یہ ہے کہ عوام کے حالات میں مثبت تبدیلیاں آئیں گی اور وہ بالآخر حالات کی سختی سے نکلنے میں کامیاب ہوسکیں گے، دوم یہ کہ اپوزیشن اپنا سخت اور مخالفانہ کردار ادا کرے گی

اور وزیراعظم کے لیے مشکلات پیدا کرنے کا اور ان کی حکومت پر تنقید و احتجاج کرنے کا کوئی موقع ضائع نہیں کرے گی، یہ بھی ممکن ہے کہ کسی مرحلے پر اپوزیشن ان کے خلاف تحریک عدم اعتماد لے آئے، جیسا کہ ماضی میں محترمہ بے نظیر بھٹو کی پہلی حکومت میں ہوا تھا، اگرچہ وہ تحریک عدم اعتماد کامیاب نہ ہوسکی اور چھانگا مانگا سیاست کا ٹائٹل مشہور ہوگیا۔

ساسا یوگ: اگر طالع یا قمر سے سیارہ زحل خانہ ہائے اوتاد میں آجائے اور اپنے ذاتی گھر یا شرف کے گھر میں ہو تو رچا کا یوگ تشکیل پاتا ہے، اس یوگ کو بھی راج یوگ جیسا جاننا چاہیے کیوں کہ اقتدار کی شدید خواہشات اور کسی بلند مرتبے پر پہنچنے کی جدوجہد ساسا یوگ سے جنم لیتی ہے، اس یوگ کے زیر اثر اقتدار کی خواہش کے ساتھ جنسی خواہشات بھی حد سے تجاوز کرسکتی ہیں اور ایسے لوگ بعد ازاں بہت سے اسکینڈلز اور گمراہی کے معاملات میں ملوث پائے گئے ہیں۔

## ممکن ہے کہ کسی مرحلے پر اپوزیشن عمران خان کے خلاف تحریک عدم اعتماد لے آئے

تیسرا اہم اثر راج یوگ کا عمران خان کا سخت اور بے لچک رویہ ہوگا، وہ اپنے اصولوں پر سمجھوتا نہیں کریں گے، وقتاً فوقتاً بھرپور قوت کا اظہار کرتے ہوئے اپنے مخالفین کے لیے ایک دودھاری تلوار ثابت ہوں گے، یہ بھی ممکن ہے کہ وہ اگر یہ دیکھیں کہ وہ اپنے مقاصد کے حصول میں ناکام ہو رہے ہیں اور اپوزیشن ان کے راستے میں رکاوٹ ڈال رہی ہے تو وہ وقت سے پہلے ہی اسمبلی توڑ کر نئے انتخابات کی کال دے دیں اور دوبارہ کامیاب ہوکر میدان میں آئیں۔

سوائے سیارہ زہرہ کے باقی تمام سیارگان زائچے میں مناسب پوزیشن رکھتے ہیں، ان کے ضعف وقوت سے قطع نظر وہ سعد گھروں میں قابض ہیں، حلف کے وقت قمر چاند کی منزل وشاکھا میں تھا، اس منزل کا حکمران سیارہ مشتری ہے جو اعلیٰ قائدانہ صلاحیت دیتا ہے، ایسے لوگ تمام مذاہب کو ایک نظر سے دیکھتے ہیں، سچائی پسند، سیاسی رجحان اور انسان دوستی جیسے اوصاف کے حامل ہوتے ہیں لیکن نچھتر کا تیسرا قدم فتنہ وفساد کے مسائل لاتا ہے، وشاکھا نچھتر ملے جلے اثرات رکھتا ہے اور سعد اثر کا حامل ہے جس میں روزمرہ سرگرمیاں انجام دی جاسکتی ہیں، خیال رہے کہ ویدک سسٹم میں مہورت کے وقت کو بڑی اہمیت حاصل ہے اور اس سلسلے میں قمری منزل کو ہرگز نظرانداز نہیں کیا جاتا، یہ نچھتر بھی کسی حد تک جارحانہ مزاجی کا مظاہرہ کرتا ہے اور اقتدار کو سپورٹ کرتا ہے، زائچے میں مشتری کا دور اکبر جاری ہے جب کہ دور اصغر سیارہ قمر کا ہے۔

**اس زائچے کے مطابق مئی 2019ء تک مشکلات کا سامنا رہے گا اور خاص طور پر 19 دسمبر 2018ء سے فروری 2019ء تک اور 2 جون 2019ء سے 18 اگست 2019ء تک ایک نہایت سخت وقت کی نشان دہی ہورہی ہے، گویا تحریک انصاف کی حکومت کا پہلا ایک سال آسان نظر نہیں آتا، عمران خان کو اس عرصے میں اپنی سیکورٹی کے سلسلے میں بھی زیادہ محتاط رہنے کی ضرورت ہوگی۔**

## وزیراعظم عمران خان وقت سے قبل اسمبلی توڑ کر انتخابات کی کال دے سکتے ہیں

امکان ہے کہ یہ وقت موجودہ کابینہ میں بھی ردوبدل کا باعث ہوسکتا ہے، اپوزیشن کا احتجاج بھی شدت اختیار کرے گا اور ملک میں ایسے حالات پیدا ہوسکتے ہیں جو عمران خان کے لیے زیادہ پریشانی کا باعث ہوں، اس وقت ان کی ساکھ اور عزت ووقار کو بھی خطرہ ہوسکتا ہے۔ ایسے وقت کے لیے صدقات اور غریبوں کی بھلائی کے کام زیادہ سے زیادہ کرنے کی ضرورت ہوتی ہے، مئی سے زائچے میں سیارہ مریخ کا دور اصغر شروع ہوگا تو وزیراعظم ایسی پوزیشن میں آجائیں گے جب وہ سب کرسکیں گے جو کرنا چاہتے ہوں گے اور بالآخر اپنی مدت پوری کرنے میں کامیاب ہوجائیں گے۔ (واللہ اعلم بالصواب)

عمران خان کے زائچے اور تحریک انصاف کے زائچے پر ہم پہلے تفصیل سے لکھ چکے ہیں، اب مختصراً زائچہ حلف پر بھی کچھ گزارشات پیش کی ہیں، اس موقع پر جناب نصیر ترابی کا ایک شعر بھی قارئین کی نظر ہے ۔

**مرے موسموں کے بھی طور تھے، مرے برگ وبار ہی اور تھے**
**مگر اب روش ہے الگ الگ مگر اب ہوا کوئی اور ہے**

ازتحریر: سیّد منصور علی زنجانی

## ایوان صدر پر رجال الغیب مردان خدا کی نگاہ

# زائچہ حلف صدر پاکستان

## ڈاکٹر عارف الرحمٰن علوی علم نجوم کی روشنی میں



53 عقرب 26




وطن عزیز پاکستان کے **13** ویں صدر کی پُروقار تقریب بروز **09** ستمبر **2018**ء صبح **13** بجکر **21** منٹ اسلام آباد ہوئی۔ یہ ایک مصلم بات ہے کہ صدر بننے کے بعد صدر کا ناطہ کسی سیاسی وابستگی سے بڑھ کر ہونا چاہیے صدر پورے ملک اور سب کا صدر ہوتا ہے۔ اس کی حیثیت ملک میں ایک باپ کی حیثیت شمار کی جاتی ہے۔ علم الاعداد کی روشنی میں **09-09-18** تاریخ میں **9** تین مرتبہ آگیا۔ یہ ستارہ مریخ کا نمبر اور ایک اچھا حسن اتفاق ہے۔ بوقت حلف طالع برج عقرب **26** درجہ **53** دقیقہ طلوع تھا حاکم ستارہ مریخ شرف یافتہ جبکہ تیسرے گھر فطرتی حکمران دسویں گھر میں ستارہ شمس عروج یافتہ (ہمراہ قمر و عطارد) کا ہونا نیک شگون ہے۔ تب ساعت شمس اور دن کا حاکم بھی شمس (**Sunday**) ہی تھا شمس فطرتی طور سے بادشاہ صدر وزیر اعظم سے منسوب

ایوان صدر پر رجال الغیب مردان خدا کی نگاہ زائچہ کا بارہواں گھر عبادت و ریاضت روحانیات کا مظہر ستارہ مشتری کا یہ فطرتی گھر اور ستارہ زہرہ کو یہاں شرف ہوتا ہے۔ ایوان صدر کوئی مسجد یا عبادت گاہ تو ہے نہیں۔ قران سعدین ستارہ زہرہ اور مشتری کا یہاں ہونا روحانی اشارہ ہے کہ تحریک انصاف کے صدر کو بھی حکومت روحانی طریقے سے ملی۔ اپوزیشن متحد ہوتی تو صدر ڈاکٹر عارف علوی صدر نہ بن سکتے۔ اس زائچہ کی روشنی سے معلوم ہوتا ہے کہ ایوان صدر میں ارواح کی آمدورفت بڑھ جائیگی۔ صدر پر لازم ہوگا کہ وہ اپنے اقتدار کی سرفرازی کے لیئے ہر جمعرات پاکستان میں بے گناہ مرنے والوں اور اپنے گزشتگان کی بلندی درجات کیلیئے انکی ارواح کے ایصال ثواب کے لیئے اہتمام کروائیں۔ ایوان صدر میں مسلسل تلاوت کلام کا جاری رکھنا۔ ملک و قوم کے لیئے انتہائی نیک قدم ہوگا۔ جیسے کبھی گورنر ہاؤس لاہور میں تھا دیگر تربتِ شیخ زید بن سلطان النہیان پر ہمہ وقت تلاوت کلام پاک جاری رہتی ہے۔ یہ معمولی سا اقدام پاکستانی قوم میں مثبت سوچ پیدا کردے گا۔ صدر کی حیثیت باپ کی طرح ہے۔ جب ایوان صدر سے تلاوت پاک کی بابرکت لہریں نکلیں گی تو پوری قوم اسکی برکت سے فیض یاب ہوگی۔

ستارہ ہے۔ یوں معلوم ہوتا ہے کہ حلف صدر پاکستان کے لئے کسی منجم دوست سے راہنمائی لی گئی ہے۔ زائچہ میں جتنی ممکنہ خوش بختی پیدا ہو سکتی تھی اس منجم دوست یا قدرت نے کر دی۔ سیاسی نجوم میں دسواں گھر (وتد السماء) پیش گوئی کے لئے نہایت اہم تصور کیا جاتا ہے۔ اس گھر کے منسوبات بادشاہ، وزیر اعظم اور صدر ہیں۔ جیسا کہ زائچہ میں دسویں کا مالک ستارہ شمس اپنے ہی گھر میں آ کر عروج یافتہ ہے۔ صاحب زائچہ حلف صدر ڈاکٹر عارف علوی صاحب کو اندرون اور بیرون ملک عزت پذیرائی ملے گی قمر بھی یہاں کمزور تحت الشعاع ہونے کے سبب بعض سازشی عناصر صدر کی ساکھ کو متاثر کرنے کے لئے اسکینڈل گھڑ سکتے ہیں۔ عطارد کا یہاں غروب ہونا صدر جب بھی مشترکہ پارلیمانی اجلاس سے خطاب کریں۔ انہیں اپوزیشن کی جانب سے مضاہمت پیش آ سکتی ہے۔

اس زائچہ کے برعکس وزیر اعظم عمران خان صاحب کا زائچہ حلف قدرے کمزور زائچہ ہے۔ برج عقرب ایک ثابت برج ہے اس میں کئے گئے کام عموماً اپنی مدت پوری کرواتے ہیں۔ علم نجوم کی روشنی میں ہم زائچہ حلف کی مختصری تشریح کریں گے۔ سیاسی نجوم میں تیسرا گھر پڑوسی ممالک عالمی پریس افواہیں، درآمدات برآمدات، ملکی سیاحت تعلیم و تربیت ملک کے تمام الیکٹرانک پرنٹ میڈیا نشریاتی اداروں اور ان سے متعلقہ افراد ایڈیٹر رپورٹر بھی ورکرز ریلوے پوسٹل لائف ٹرانسپورٹ پڑوسی ممالک سے معاہدات کا تعلق بھی اسی گھر سے مریخ طالع کے علاوہ چھٹے ملکی تمام سروسز اداروں سے بھی زائچہ میں تعلق کو ظاہر کر رہا ہے۔ مریخ گو شرف یافتہ اچھا ہے مگر یہ فعلی منحوس چھٹے گھر کا حاکم ہونے سے صدر پاکستان کو ان معاملات پر زیادہ توجہ دینا ہوگی۔ ان کے دور میں اندرون ملک سڑکوں پر ٹریفک حادثات بڑھ جائیں گے کیا ہی اچھا ہو صدر بحیثیت باپ تعلیمی اداروں میں اساتذہ کو پابند کریں کہ وہ بچوں کو ٹریفک قوانین سکھانے کے ساتھ اس پر ٹریفک قوانین کی پابندی کی تلقین کروائیں جیسے امریکہ، کینیڈا اور یورپی ممالک میں ہوتا ہے۔ اس عمل سے حادثات کی روک تھام میں ملکی سطح پر مدد ملے گی۔ اندرون ملک ٹریفک پولیس کے ساتھ ٹریفک رضا کاروں کی مفت خدمات سے فائدہ اُٹھائیں جیسے حالت جنگ میں سول ڈیفنس میں قوم کے جوان اپنے آپ کو رضا کارانہ پیش کرتے ہیں۔ ان کے دور میں ریلوے حادثات آتشزدگی کے واقعات میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ چوری چکاری اغواء جرائم اور دہشت گردی کے واقعات بڑھ سکتے ہیں۔ ملکی دفاع کے لئے جاری ضرب غضب کی حوصلہ افزائی کی ضرورت پر زور دیا جائے۔ مریخ کی تیسرے گھر ہمراہ کیتو کے ہونے سے پڑوسی ممالک خصوصاً بھارت کی جانب سے مخالفانہ بیانات کے لئے وزیر اعظم سے ملکر موئثر حکمت عملی بنانے کی ضرورت ہوگی۔ ستارہ مشتری زائچہ میں میڈیا اور ملکی معیشت کا حاکم ہو کر بارہویں نحس گھر اور زہرہ نے یہاں اس کی نحوست میں اور بھی اضافہ کر دیا ہے۔ تحریک انصاف کی حکومت جیسے اوّل روز سے ہی اخراجات میں خسارے کو کم کرنے کیلئے جس طرح زور دے رہی ہے اسے اس ضرورت کے تسلسل کو مسلسل قائم رکھنے کی ضرورت پر زور دینا ہوگا۔

راہو نویں کیتو کے تیسرے ہونے سے حکومت اپنے دور حکومت میں آئین میں موئثر تبدیلیاں لانے جیسے قوانین کیلئے پارلیمنٹ اور سینٹ میں مخالفت کا سامنا بھی رہے۔ تب حکومت کو صدارتی آرڈیننس سے کام چلانا پڑے۔ زائچہ حلف کے وقت مہادشا زہرہ میں انتردشا قمر **9** ستمبر **2018**ء تا **25** اپریل **2019**ء تک رہیگی۔ زہرہ نحس بارہویں کا حاکم اور قمر عدلیہ خارجہ تعلقات کا حاکم ہر دو کمزور ستاروں کا دور حکومت کو حکومت چلانے کیلئے صدر، وزیر اعظم کو مسلسل مشکلات سے بچ نکلنے کے لئے اعلیٰ مشاورت توجہ ماہرین معیشت اور خارجہ (سپر پاور) تعلقات ہمہ وقت دینی پڑے گی۔ قمر کے بعد انتردشا مریخ **25** اپریل **2019**ء تا **24** جون **2020**ء ہو یہ طالع کے ساتھ چھٹے کا بھی حاکم اس دور میں سرحدوں پر عسکری نقل و حمل میں اضافہ ہمسائیہ ممالک سے محاذ آرائی کا اندیشہ خفیہ قوتیں ایوان صدر کے خلاف سازشیں کر سکتی ہیں۔ مریخ کے بعد انتردشا راہو **24** جون **2020**ء تا **25** جون **2023**ء تک رہیگا۔ اس دور میں تحریک انصاف کی حکومت کے پانچ سال پورے ہوں حکومت اپنی ساکھ کو بحال رکھنے اور اگلے الیکشن کے لئے بھرپور اپنی کارکردگی کے نتیجہ میں تیاری کرے گی۔ سپر پاور دوست ممالک خصوصاً چین سے سی پیک کی تجارتی سرگرمیوں کے سبب گرم جوشی ملکی تجارت میں اضافہ ہوگا۔ راہو نویں قانون کے گھر براجمان رہنے کے سبب صاف و شفاف الیکشن کروانے کے لئے ممکنہ الیکشن کمشنر آفس میں مثبت انتظامی و آئینی تبدیلیاں کی جائیں گی۔ زہرہ مشتری کا بارہویں قیام تارکین وطن بیرون ملک رہنے والے پاکستانیوں کو ووٹ کاسٹ کرنے کا استحقاق دیا جائے گا۔

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ اکتوبر 2018ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی ابتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے استفادہ کیا جا سکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2018ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 01`09`16`24 | جنوب مغرب 02`10`17`25 | جنوب 03`11`18`26 | مغرب 04`12`19`27 |
| شمال مغرب 05`13`20`00 | شمال مشرق 06`00`21`28 | مشرق 07`14`22`29 | شمال 08`15`23`30 |

بِسمِ اللهِ الرَّحمٰنِ الرَّحِيمِ اَلسَّلَامُ عَلَيكُمْ يَارِجَالُ الْغَيبِ وَيَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَةِ اَعِيْنُونِي بِقُوَّةٍ وَ نْظُرُونِي بِنَظْرَةٍ يَا رُقَبَاءُ يَا نُقَبَاءُ يَا نُجَبَاءُ يَا اَبْدَالُ يَا اَوْتَادُ يَا قُطْبُ يَا غَوْثُ اَعِيْنُونِي بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ عَلَى آلِهِ وَاَصْحَابِهِ اَجْمَعِين

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کروانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

| تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت |
|---|---|---|---|
| 11 اکتوبر | زہرہ مریخ تربیع | مکمل | 07/21 |
| 11 اکتوبر | عطارد زحل تسدیس | ابتداء | 21/05 |
| 12 اکتوبر | عطارد زحل تسدیس | مکمل | 13/20 |
| 12 اکتوبر | زہرہ مریخ تربیع | خاتمہ | 17/15 |
| 13 اکتوبر | عطارد زحل تسدیس | خاتمہ | 05/43 |
| 15 اکتوبر | عطارد زہرہ قران | ابتداء | 12/30 |
| 16 اکتوبر | عطارد زہرہ قران | مکمل | 01/18 |
| 16 اکتوبر | عطارد زہرہ قران | خاتمہ | 14/04 |
| 18 اکتوبر | عطارد مریخ تربیع | ابتداء | 20/42 |

| تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت |
|---|---|---|---|
| 19 اکتوبر | عطارد مریخ تربیع | مکمل | 22/26 |
| 21 اکتوبر | عطارد مریخ تربیع | خاتمہ | 00/42 |
| 23 اکتوبر | زہرہ زحل تسدیس | ابتداء | 05/42 |
| 24 اکتوبر | زہرہ زحل تسدیس | مکمل | 17/49 |
| 26 اکتوبر | زہرہ زحل تسدیس | خاتمہ | 05/05 |
| 28 اکتوبر | عطارد مشتری قران | ابتداء | 17/49 |
| 29 اکتوبر | عطارد مشتری قران | مکمل | 16/06 |
| 30 اکتوبر | عطارد مشتری قران | خاتمہ | 14/50 |

**تربیع زہرہ مریخ:** اس نحس وقت کی ابتداء 9 اکتوبر 17 بجکر 44 منٹ مکمل نظر 11 اکتوبر 7 بجکر 21 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 12 اکتوبر 17 بجکر 15 منٹ پر ہوگا۔ ناجائز مرد وزن کی محبت کے خاتمہ کیلئے سورہ مائدہ کے دو خالی البطن نقش ساعت مریخ میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۱۲۱۳۶ | ۵۶۵۶۹۸ | ۷۰۷۱۲ |
| ۴۹۴۹۸۶ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۵۳۵۶۰ |
| ۱۴۱۴۲۴ | ۲۸۲۸۴۸ | ۴۲۴۲۷۴ |

**تسدیس عطارد زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 11 اکتوبر 21 بجکر 5 منٹ مکمل نظر 12 اکتوبر 13 بجکر 20 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 13 اکتوبر 5 بجکر 43 منٹ پر ہوگا۔ حل المشکلات ہر قسم کیلئے نقش نادِ علیؑ با پرہیز لکھ کر گلے میں پہنیں۔ تمام مشکلات حل ہونگی۔




**قران عطارد زہرہ:** اس سعد وقت کی ابتداء 15 اکتوبر 12 بجکر 30 منٹ مکمل نظر 16 اکتوبر 1 بجکر 18 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 16 اکتوبر 14 بجکر 4 منٹ پر ہوگا۔ الفت ومحبت، حصول علم، موسیقی و آرٹ کیلئے سورۃ یوسف کے نقش سے استفادہ حاصل کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۲ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**تربیع عطارد مریخ:** اس نحس وقت کی ابتداء 18 اکتوبر 20 بجکر 42 منٹ مکمل نظر 19 اکتوبر 22 بجکر 26 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 21 اکتوبر صفر بجکر 42 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین میں جدائی، بندش یا کاروبار کیلئے ضروری ہو تو سورۃ کوثر کا خالی البطن نقش ساعت مریخ میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۲۹ | ۱۸۳۸ | ۶۸۷ |
| ۱۱۴۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۰۹ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۳۸۰ | ۹۱۶ | ۴۵۸ |

**تسدیس زہرہ زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 23 اکتوبر 5 بجکر 42 منٹ مکمل نظر 24 اکتوبر 17 بجکر 49 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 26 اکتوبر 5 بجکر 5 منٹ پر ہوگا۔ الفت ومحبت قائم رکھنے، ناراض زوجین میں صلح صفائی بہن بھائیوں میں محبت بڑھانے کیلئے سورۃ یوسف کی آیات محبت یا سورۃ یوسف کے خالی البطن کو باپرہیز پاس رکھیں۔

(نقش پہلے دیا جاچکا ہے)

**قران عطارد مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 28 اکتوبر 17 بجکر 49 منٹ مکمل نظر 29 اکتوبر 16 بجکر 6 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 30 اکتوبر 14 بجکر 50 منٹ پر ہوگا۔ برائے ترقی علوم و کاروبار، کشادگی رزق کیلئے اسمائے حسنیٰ کا نقش ساعت مشتری میں بنا کر باپرہیز پاس رکھیں۔

چال نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یااللہ | یاعلیم | یارزاق | یاشکور |
| یاشکور | یارزاق | یاعلیم | یااللہ |
| یاعلیم | یااللہ | یاشکور | یارزاق |
| یارزاق | یاشکور | یااللہ | یاعلیم |

از تحریر: مولانا گلفام علی حسینی، لاہور

# آمد مصطفیٰ ﷺ کے روز زیارتِ مصطفیٰ ﷺ کا مجرب عمل

درود شریف حضرت محمد ﷺ کا ذکر ہے جو ذکر الٰہی سے جدا نہیں بلکہ 100% سو فیصدی ذکر الٰہی ہے۔

حضرت محمد ﷺ پر درود پڑھنا اللہ تعالیٰ کا ذکر اور اللہ تعالیٰ کی یاد ہے۔ نہ صرف اتنا بلکہ فعل الٰہی ہے۔ کیونکہ رب العزت خود اپنے محبوب حضور پرنور ﷺ پر درود پڑھ رہا ہے۔ جیسا کہ سورۃ احزاب میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِیِّ یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ا

**ترجمہ:** اللہ اور اسکے فرشتے نبیؐ پر درود بھیجتے ہیں۔ اے مومنو! تم بھی ان پر درود اور سلام بھیجو۔ حضرت محمد ﷺ فرماتے ہیں۔

اِنَّ اَوْلَی النَّاسِ بِیْ اَکْثَرُھُمْ عَلَیَّ صَلٰوۃً

**ترجمہ:** سب سے اچھا انسان میرے نزدیک وہ ہے جو سب سے زیادہ میرے اُو پر درود بھیجتا ہے۔

قارئین آئینہ قسمت! یہ میرا آزمایا ہوا نسخہ ہے کہ اگر مرید کو پیر کامل نہ مل سکے تو درود شریف کی کثرت کرے یہ اللہ تعالیٰ تک جلد از جلد پہنچانے کا ذریعہ ہے۔ درود پاک کے وسیلے سے آپ ہر نیک مقصد میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔ اس مرتبہ میں خاص عمل زیارت محمد مصطفی ﷺ لے کر حاضر خدمت ہوں۔

تیاری: لوحِ زیارت محمد مصطفی ﷺ: لوحِ مبارک کو آتشی چال سے پر کریں۔ بہترین دن لوح تحریر کرنے کا ولادت باسعادت حضرت محمد مصطفی ﷺ ہے۔ لوح مبارک کو چاندی پر کندہ کریں یا سفید کاغذ پر بعد از نماز فجر زعفران و مشک سے تحریر کر کے گلے یا بازو پر باندھیں اور نماز رسول خدا ﷺ ادا کریں۔ بعد از نماز رسول خدا ﷺ مندرجہ ذیل درود شریف کو اپنے نام کے اعداد کے برابر یا (313 تین سو تیرہ مرتبہ پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَسَلِّمْ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ۔

لوح مبارک یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَلَغَ الْعُلٰی بِکَمَالِہٖ | ۱۳۶۶ | ۲۸۵ | کَشَفَ الدُّجٰی بِجَمَالِہٖ |
| ۲۸۶ | ۵۲۸ | ۱۱۷۲ | ۱۳۶۵ |
| ۵۱۷ | ۲۸۳ | ۱۳۶۸ | ۱۱۷۳ |
| حَسُنَتْ جَمِیْعُ خِصَالِہٖ | ۱۷۴ | ۵۲۶ | صَلُّوْا عَلَیْہِ وَ اٰلِہٖ |

یا اللہ بحق نقش بالا فلاں بن فلاں کو زیارت حضرت محمد ﷺ سے مشرف فرما۔

آتشی چال نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۴ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

لباس، بستر پاک و صاف رکھیں۔ ہر وقت باوضو رہیں۔ صدقہ و خیرات دیتے رہیں۔ مدت عمل چالیس یوم ہے۔ یقیناً حق تبارک و تعالیٰ خواب میں

باقی صفحہ نمبر 16 پر

# لوح ردِ سحر و جادو

## حضرت علی علیہ السلام کی تعلیم کردہ دُعا

تمام تر تعریف اس اللہ کے لئے ہے جس نے اپنی فرمانروائی وجلال کبریائی کے آثار کو نمایاں کر کے اپنی قدرت کی عجیب وغریب نقش آرائیوں سے آنکھ کی پتلیوں کو محو حیرت کر دیا ہے اور درود وسلام ہو محمدؐ وآل محمد علیہ السلام پر کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں اس وقت رسول وآئمہ بنا کر بھیجا کہ جب ہدایت کے نشان مٹ چکے تھے اور دین کی راہیں اجڑ چکی تھیں۔ آپ نے حق کو آشکارا کیا۔ خلق خدا کو نصیحت کی ہدایت کی جانب رہنمائی فرمائی۔ قارئین آئینہ قسمت جادو کی 2 قسمیں ہوتی ہیں۔ (1) حقیقی جادو (2) غیر حقیقی جادو اور اسے نظر بندی بھی کہتے ہیں۔ یعنی جو بات خارج میں واقع نہیں ہوتی فقط غیر واقعی بات کے دیکھنے والے کی آنکھ کو نظر آتی ہے جیسا کہ فرعون کے جادوگروں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مقابلے میں دونوں قسم کا جادو کیا تھا۔ پہلی مرتبہ غیر حقیقی جادو (نظر بندی) کیا بعد میں وہ جادو دکھایا جس میں اصلیت اور حقیقت تھی۔

(سورۃ اعراف آیت 116)

قارئین کرام! جادوگر کی قوت محدود ہوتی ہے۔ جیسے امام صادق آل محمد علیہ السلام سے کسی نے پوچھا، کیا جادوگر انسان کو کتا یا سور وغیرہ بنا سکتا ہے تو امامؑ نے فرمایا، جادوگر خدا کی مخلوق کو تبدیل کرنے سے عاجز ہے کیونکہ جو یہ کر سکے گا کہ خدا کی بنائی ہوئی چیزوں اور مخلوقات کو بگاڑ دے یا تبدیل کر دے ایسا شخص خدا کی تخلیق میں اس کا شریک ہوگا اور خدا کا کوئی شریک نہیں بن سکتا۔ اگر جادوگر ایسی طاقت رکھتا ہے تو وہ اپنا بڑھاپا اور پریشانی بھی دور کر سکتا ہے۔ اپنے سر کے بال بھی سفید نہ ہونے دے اور اپنی تنگدستی بھی دور کرے۔ سید المرسلینؐ نے فرمایا کہ تین گروہ بہشت میں داخل نہیں ہوں گے۔ (i) شرابی (ii) جادوگر (iii) قطع رحم کرنے والا۔ تاہم بہت سے فقیہوں نے فرمایا کہ دوسرے کے جادو کو جادو سے توڑنا جائز ہے۔ مثلاً اگر کوئی پیغمبری کا دعویٰ کرتا ہے تو یہ جائز ہے کہ اسے جادو کر کے رسوا کر دو یا اگر کوئی جادوگر کسی شخص پر جادو کرتا ہے یا کسی شخص کو باندھ دیتا ہے تو یہ جائز ہے کہ جادو سے اس کا عمل ختم کر دو اور اس شخص کو کھول دو۔

روایت ہے کہ عیسیٰ بن سقفی جو اپنے زمانہ کا مشہور جادوگر تھا۔ امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں پہنچا اور اس نے آپؑ سے عرض کیا، میں آپ پر قربان جاؤں میں ایک جادوگر ہوں اور میری روزی جادوگری کے معاوضے سے چلتی ہے اسی مال سے میں نے حج کیا ہے اور خدا نے مجھ پر یہ احسان بھی کیا کہ میں آپ کی زیارت کو آ گیا ہوں۔ میں اپنے عمل سے شرمندہ ہوں۔ کیا میرے لئے اس کی تلافی کا کوئی طریقہ ہے؟ آپؑ نے فرمایا، ''حل ولا تعقد'' امام کے کلام کا ظاہری مطلب یہ ہے کہ اپنے جادو سے دوسرے کا جادو دور کر اور کبھی کسی پر جادو شروع نہ کر۔ قارئین! یہ بات تو طے شدہ ہے کہ جادو کو جادو سے صرف ضرورت کے وقت توڑنا جائز ہے یعنی اگر کوئی اور صورت اس جادو کے زائل کرنے کی ہو سکتی ہے تو وہ واجب ہے اس وقت جادو نہیں کرنا چاہئے۔ مثلاً جادو کے دور کرنے کے لئے شروع میں دعائیں اور تعویذ بتائے گئے ہیں۔ بحار الانوار اور تہذیب الاسلام میں درج ہے کہ ایک شخص حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام کی خدمت میں آیا اور اس نے جادو کی شکایت کی۔ آپؑ نے فرمایا! کہ ہرن کی کھال پر یہ دعا لکھ لے اور اپنے پاس رکھ۔ وہ جادو تجھے نقصان نہیں پہنچا سکے گا اور اس کا فریب تجھ پر اثر نہیں کرے گا۔ وہ دعا یہ ہے: بسم اللہ و باللہ بسم اللہ و ماشاء اللہ بسم اللہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ قال موسیٰ ما جئتم بہ البسحر ان اللہ سیبطلہ ان اللہ لا یصلح عمل المفسدین فوقع الحق و بطل ما نوا یعملون فغلبوا ھنالک و انقلبوا صاغرین۔

اس دعا سے تیار شدہ مجرب المجرب لوح برائے حفاظت سحر و جادو آخر میں ملاحظہ فرمائیں۔

(1) اگر کوئی یہ چاہتا ہو کہ زندگی میں اس پر کوئی بھی جادو ٹونا یا کوئی آسیب مسلط نہ ہو تو اس نقش کو کالے سوتی کپڑے پر کچی پنسل سے لکھے اور اسے چاندی کے پترے میں بند کروا کر اپنے گلے میں لٹکالے اور اگر اس نقش کو کوئی عورت استعمال کرنا چاہے تو اس نقش کو سونے کے پترے میں رکھوا کر اپنے گلے میں باندھے۔

(2) مرض کا جڑ پکڑنا مثلاً جادو اس قسم کا بھی کیا جاتا ہے جس سے مریض کو جو بھی بیماری ہو وہ کم ہونے کی بجائے بڑھتی ہی رہتی ہے اور اسکا کوئی مستقل حل نہیں نکلتا اسکے علاج کیلئے اس نقش کو تین مرتبہ زعفران و مشک نو چندی جمعرات کو تحریر کریں۔ ایک نقش مریض کے تکیے کے نیچے رکھا جائے۔ دوسرے کو پانی میں گھول کر پلایا جائے اور تیسرے کو مریض اپنے گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ جادو و سحر کا مکمل خاتمہ ہوگا اور مریض کو چند ہی ایام میں صحت کاملا ہوگی۔

(3) دفع بندش کاروبار و دکان، اگر کوئی فرد جادو کی قباحت سے محفوظ ہونا چاہے اور اسکی یہی تمنا ہو کہ کوئی بھی اس پر جادو کے ذریعے اسکے کاروبار کو بند نہ کر سکے تو اس نقش کو شرف قمر میں سفید کاغذ پر تحریر کریں اور اسے شیشے کے فریم میں محفوظ کروا کر اپنی دکان کی چوکھٹ کے اوپر لگادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کوئی بھی ساحر اپنے علم یا عمل سے اس دکان کو باندھ نہیں سکے گا۔

## بقیہ: آمدِ مصطفیٰ کے روز عمل

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت پاک سے مشرف فرمائے گا۔

نماز حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم یہ ہے۔

تعداد: 2 رکعت وقت: روز جمعہ

**طریقہ:** پہلی رکعت میں:

| | | |
|---|---|---|
| سورہ حمد کے بعد | سورہ اِنَّا اَنزَلنَاہُ | پندرہ بار |
| رکوع میں | سورہ اِنَّا اَنزَلنَاہُ | پندرہ بار |
| رکوع کے بعد کھڑے ہوکر | سورہ اِنَّا اَنزَلنَاہُ | پندرہ بار |
| سجدہ میں | سورہ اِنَّا اَنزَلنَاہُ | پندرہ بار |
| سجدہ کے بعد بیٹھ کر | سورہ اِنَّا اَنزَلنَاہُ | پندرہ بار |
| دوسرے سجدہ میں | سورہ اِنَّا اَنزَلنَاہُ | پندرہ بار |
| سجدہ کے بعد بیٹھ کر | سورہ اِنَّا اَنزَلنَاہُ | پندرہ بار |

اسی طرح دوسری رکعت بھی ادا ہوگی اور نماز کے بعد یہ دعا پڑھے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ رَبُّنَا وَرَبُّ اٰبَآئِنَا الْاَوَّلِیْنَ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِلٰھًا وَّاحِدًا وَّنَحْنُ لَہٗ مُسْلِمُوْنَ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَا نَعْبُدُ اِلَّا اِیَّاہُ مُخْلِصِیْنَ لَہُ الدِّیْنَ، وَلَوْ کَرِہَ الْمُشْرِکُوْنَ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ وَحْدَہٗ وَحْدَہٗ اَنْجَزَ وَعْدَہٗ، وَنَصَرَ عَبْدَہٗ، وَ اَعَزَّ جُنْدَہٗ، وَھَزَمَ الاحزَابَ وَحْدَہٗ، فَلَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ، وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ، اَللّٰھُمَّ اَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ، وَمَنْ فِیْھِنَّ فَلَکَ الْحَمْدُ، وَ اَنْتَ قَیَّامُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْھِنَّ، فَلَکَ الْحَمْدُ، وَاَنْتَ الْحَقُّ، وَ وَعْدُکَ الْحَقُّ۔ اَللّٰھُمَّ لَکَ اَسْلَمْتُ وَبِکَ اٰمَنْتُ وَعَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَ بِکَ خَاصَمْتُ وَاِلَیْکَ حَاکَمْتُ یَا رَبِّ یَا رَبِّ یَا رَبِّ اغْفِرْلِیْ مَا قَدَّمْتُ وَ اَخَّرْتُ وَاَسْرَرْتُ وَاَعْلَنْتُ اَنْتَ اِلٰھِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ وَتُبْ عَلَیَّ اِنَّکَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ۔

**فضیلت:** خدا گناہوں کو بخش دیتا ہے اور حاجتوں کو مستجاب فرماتا ہے۔

(مستدرک، ص ۲۷۳، ج ۶: مصباح المتہجد، ص ۲۵۵، جز اول)




اگر کسی شخص کا مطلوب شہر سے باہر جانا چاہے اور طالب کو یہ امر نا گوار ہو نیز جس شخص کی بیوی میکے میں ہی رہے اور سسرال میں بہت کم ٹھہرے اس لئے یہ عمل سودمند ہے طریقہ اس کا یہ ہے کہ قمر در عقرب یا قمر تحت الشعاع ہو تو نام مطلوب معہ مادر کے اعداد نکالے اور اسمیں 543 کا اضافہ کر کے ایک خاکی مثلث پر کریں۔ حاشیہ مثلث پر مطلوب کا نام معہ والدہ لکھے اور اپنے گھر کے دروازے کے باہر دفن کریں جہاں سے اس کے جانے کا احتمال ہو بحکم اللہ مطلوب باہر قدم نہ رکھ سکے گا۔

| | |
|---|---|
| مثال نام طالب معہ والدہ: | 237 |
| نام مطلوب معہ والدہ: | 850 |
| حروف صوامت: | 543 |
| میزان: | 1630 |
| تفریق: | 24 |
| | 1606 |
| تقسیم: | 3 |
| حاصل قیمت: | 535 |

کو خانہ اوّل میں رکھے اور ہر خانے میں 2,2 کا اضافہ سے پُر کریں نقش مکمل ہو جائے گا۔

**نقش کی رفتار یہ ہے خاکی مثلث**

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

۷۸۶
جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳۷ | ۵۵۱ | ۵۴۱ |
| ۵۴۷ | ۵۴۳ | ۵۳۹ |
| ۵۴۵ | ۵۳۵ | ۵۴۹ |

میکائیل
اسرافیل — عزرائیل — کھیعص — حمعسق — شمکائیل — شقفائیل

اللھم سخرلی بحق ۲۳۷ بحق ۸۵۰ بحق یا بدوح




اس نقش کے عامل کو اللہ تعالیٰ غیب سے روزی دیتا ہے اور کسی کا محتاج نہیں کرتا صدق دل اور کامل اعتقاد سے عمل کیا گیا تو کلام اللہ کی تاثیر دیکھنے میں آئے گی۔ بے روزگاری رزق ملازمت رفع افلاس ادائیگی قرض وغیرہ کے لئے بھی یہ عمل کام دیتا ہے نقش کو 2 سفید کاغذوں پر زعفران سے لکھے ایک دوکان میں رکھے ایک ساتھ رکھے جب یہ نقش ایک دوکان میں رکھے گئے اور دوسرا ساتھ رکھے گئے تو عقل حیران رہ جائے گی رزق ملے گا اسباب رزق جاری ہوں گے تو کشائش ہوگی۔ ساعت مشتری یا عطارد میں زائد النور قمر میں لکھو۔ آخر میں شہزادہ سیّد مصور علی زنجانی صاحب کے حق میں دعائے خیر کریں و جملہ آئینہ قسمت کے سارے سٹاف کے حق میں دعائے خیر کریں مجھ ناچیز سیّد جاوید عباس شاہ بھل والے کے حق میں دعائے خیر کریں۔

نقش کے نیچے اپنے نام کا موکل بنائے اور یہ آیت لکھے۔

**اصل نقش یہ ہے:**

۷۸۶
جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۲۴۹ | ۲۵۶ | ۲۵۱ |
| ۲۵۴ | ۲۵۲ | ۲۵۰ |
| ۲۵۳ | ۲۴۸ | ۲۵۵ |

میکائیل
اسرافیل — عزرائیل — کھیعص — حمعسق — شمکائیل — شقفائیل

قھزئیل وَاللّٰہُ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَاءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ

**نوٹ:** ۔ایک نقش دفتر یا دوکان میں رکھے دوسرا اپنے ساتھ رکھے۔




جن دو شخصوں کے درمیان ناجائز تعلقات ہوں یا دو شخصوں کا ملاپ تمہیں نقصان پہنچا رہا ہو تو ذیل کا باہمی مفارقت کے لئے مؤثر ہے اس اسرار خفی کرنا جائز جگہ استعمال نہ کریں ورنہ خود عنداللہ باجور ہوں گے۔ ناجائز یہ ہے کہ کسی مرد کی بیوی اپنے مرد کو چھوڑ کر کسی اور مرد کے پاس جائے اور کسی عورت کا مرد اپنی بیوی کو چھوڑ کر کسی اور جگہ عورت کے پاس جائے تو اس جگہ کرنا چاہئے۔

**نقش کی رفتار یہ ہے:**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٠ | ١١ | ١٢ | ٧ |
| ٩ | ١٦ | ١٥ | ٦ |
| ٨ | ١٣ | ٤ | ٥ |
| ١ | ٢ | ٣ | ٤ |

**اصل نقش یہ ہے:**

والقینا بینھم فلاں بن فلاں جدائی العَراوہ ابۡغضاء اِلٰی یوم القیمۃِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| وانت الذی | لایطاق | انتقامه | یاقاهر |
| الشریر | وانت الذی | لایطاق | انتقامه |
| ذوابطش | الشریر | انت الذی | لایطاق |
| یاقاهر | ذوابطش | الشریر | وانت الذی |

کل اذا بلغت التواتی و قیل من راق وظن انه الفراق
اللّٰھم فرق بین فلاں بن فلاں بن فلاں کما فرقت
بین السماء والارض وبین ادم ابلس و بین محمد ﷺ و ابوجهل




اگر کسی کی بیوی بدزبان ہو اور بوجہ بدطینتی مرد کے قابو سے نکل جاتی ہو یا اسی طرح کسی عورت کو مرد کے متعلق شکایت ہو تو یوں کرے کہ نام مطلوب معہ والدہ طالب معہ والدہ کے اعداد نکال کر ان میں حروف صوامت 543 پھر آیت وَالْاَرْضَ فرشنہا فَنِعْمَ الْمُهِرُوْنَ ط کے اعداد 2050

**مثال** نام طالب کے اعداد: 237 نام مطلوب کے اعداد: 850 حروف صوامت: 543 آیت کے اعداد: 2050 میزان: 3680 تفریق: 30 بقایا: 3650 تقسیم: 4 حاصل تقسیم: 912 کو خانہ اوّل رکھے ایک کے اضافہ سے نقش پُر کرے اگر کسر 1 ہو تو خانہ 13 ایک اضافہ کسر 2 ہو تو خانہ 9 ایک اضافہ کسر 3 ہو تو خانہ 5 ایک اضافہ

**نقش کی رفتار یہ ہے:**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٦ | ٣ | ٦ | ٩ |
| ٢ | ١٣ | ١٢ | ٧ |
| ١١ | ٨ | ١ | ١٤ |
| ٥ | ١٠ | ١٥ | ٤ |

٧٨٦

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩٢٨ | ٩١٤ | ٩١٧ | ٩٢١ |
| ٩١٣ | ٩٢٥ | ٩٢٤ | ٩١٨ |
| ٩٢٣ | ٩١٩ | ٩١٢ | ٩٢٦ |
| ٩١٦ | ٩٢٢ | ٩٢٧ | ٩١٥ |

میکائیل

اسرافیل — عزرائیل — کھیعص — حمعسق — شقفائیل — بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللّٰھم سخرلی ۲۳۷ حبب قلب ۸۵۰ بحق یا بدوح

ایک نقش میوہ دار درخت پر باندھے اور ایک نقش طالب بازو پر باندھے۔

# دشمنوں کو مسخر کرنے کا عمل

یہ عمل حضرت علی علیہ السلام سے منقول ہے اور نہایت مجرب ہے اور ہر روز قبل طلوع آفتاب یعنی نماز فجر سے پہلے یا بعد اگر کسی دن فجر سے قبل نہ ہو سکے تو بعد نماز فجر قبل طلوع پڑھیں 11 بار پڑھتے وقت کسی دشمن یا کسی کا نام لینے کی ضرورت نہیں صرف تصور کافی ہے ورد کر لیا کریں پھر کسی عمل کی عامل کو ضرورت نہ ہوگی۔ دشمن ذلیل و خوار ہو کر مطیع و فرمانبردار ہو کر قدموں میں آ گرے گا۔ انشاءاللہ آخر میں شہزادہ سیّد مصور علی زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں اور جملہ آئینہ قسمت کے سٹاف کے حق میں دُعائے خیر کریں اور مجھ ناچیز کے حق میں دُعائے خیر کریں۔

**عمل یہ ہے:۔**

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰھُمَّ سَخِّرۡلِیۡ اَعۡدَالِیۡ کَمَا سَخَّرۡتَ الرِّیۡحَ لِسُلَیۡمَانَ ابۡنِ دَاؤُد عَلَیۡہِمَا السَّلَامُ وَ لَیِّنۡھُمۡ کَمَا لَیَّنۡتَ الۡحَدِیۡدَ لِدَاوٗدَ عَلَیۡہِ السَّلَامُ وَ ذَلِّلۡھُمۡ کَمَا ذَلَّلۡتَ فِرۡعَوۡنَ لِمُوۡسٰی عَلَیۡہِ السَّلَامُ وَ قَھِّرۡھُمۡ کَمَا قَھَرۡتَ اَبَاجَھۡلِ لِمُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ صُمٌّۢ بُکۡمٌ عُمۡیٌ فَھُمۡ لَا یَرۡجِعُوۡنَ صُمٌّۢ بُکۡمٌ فَھُمۡ لَا یَعۡقِلُوۡنَ صُمٌّۢ بُکۡمٌ فَھُمۡ لَا یُبۡصِرُوۡنَ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ فَسَیَکۡفِیۡکَھُمُ اللّٰہُ وَ ھُوَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمُ وَ اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعَالَمِیۡنَ۔

# مجرب عملیات
# مجربات قریشی

از تحریر: ایم مصدق قریشی، ایبٹ آباد

### سفلی عمل برائے حب:

عروج ماہ میں یعنی چاندنی کی پہلی اتوار سے تیرہ دن تک طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ تک اس سفلی عمل کو کرنا ہوگا۔ مہینہ کوئی بھی ہو، کسی خوشبودار درخت کے نیچے کھڑے ہوکر عمل کرنا ہوگا۔ درخت خواہ چھوٹا ہو یا بڑا ہو۔ اگر درخت بڑا ہے تو اس کے نیچے کھڑے ہو جاؤ اگر چھوٹا ہے تو اس کے پاس کھڑے ہو جاؤ۔ اس درخت کی ایک شاخ توڑلو اور 21 مرتبہ یہ عمل پڑھ کر اس شاخ پر پھونک دو اور پھر اس شاخ کو اسی جگہ دھاگے سے باندھ دو۔ جس جگہ سے توڑا تھا اور تھوڑا سا دودھ جس میں شکر ملی ہو اس جگہ پر ڈال دو۔ شکر سے میٹھا کیا گیا دودھ پہلے سے تیار کر کے اپنے پاس رکھ لیں۔ اتوار کے دن کا عمل ختم ہوا۔ اس طرح پیر، منگل، بدھ، جمعرات، جمعہ، ہفتہ روزانہ یہ عمل اس وقت پر کرنا ہوگا۔ اسی درخت کے پاس اب اس بندھی ہوئی شاخ کو توڑنے کی ضرورت نہیں ہے۔ باقی دنوں میں صرف اس قدر عمل کرنا ہے کہ اکیس مرتبہ یہ عمل پڑھ کر دودھ پر پھونک کر یا بندھی ہوئی شاخ پر پھونک کر میٹھا دودھ تھوڑا سا اس شاخ پر ڈال دیا کریں۔ تیرہ دن بعد یا تیرہ دن کے اندر اندر خدا کے حکم سے روٹھا ہوا شخص راضی ہو جائے گا اور محبت کرنے لگے گا۔ پڑھنے کا عمل ذیل ہے۔

ٹوٹی بائیں گلے کو آئیں
بیری دوست بن جائے
بندر ابن کی پون پائے

فلاں بن فلاں (نام مطلوب مع والدہ) کا دل اڑاتے بحق یا بدوح یا بدوح۔

**(نوٹ)** اگر مطلوب کی ماں کا نام نہ معلوم ہو تو صرف مطلوب کا نام کافی ہے۔ اگر کوئی امیر ناراض ہو تو نام بمعہ عہدہ ضرور لیں۔ اجازت عمل ہے۔

کوئی بات معلوم کرنی ہو تو شاہ زنجانی سے رابطہ کریں۔

### عمل الحب:

نوچندی منگل کو اپنے بیسوں ناخن تراشیں اور ہر ایک منگل کو سوختہ کرے اور لوبان اور گل کی دھونی دے بلکہ 5 مرتبہ دھونی دے۔ پھر اس راکھ کو قدر مطلوب کو کھلا دے۔ بلکہ بعد تیاری راکھ ناخن ہائے پاؤ بھر شیرینی بچوں میں تقسیم کرے۔ انشاء اللہ محبت بے حد ہوگی، تجربہ شدہ ہے۔

### طلسم الحب:

جگنو جو رات کو چمکتا ہے۔ اسے پنجشنبہ کی شب کو حاصل کر کے لاکر روغن زیتون میں ڈال دیں اور 21 روز تک دھوپ میں رکھیں۔ 21 روز بعد جس جگہ جانا ہو اور کام نکالنا ہو یا کسی بڑے افسر سے کام نکالنا منظور ہو۔ اس روغن کو پیشانی پر لگا کر حاکم افسر کے روبرو پیش ہوا۔ انشاء اللہ مطلوب سے مطلب حاصل ہوگا۔ تجربہ شدہ ہے۔

### عمل الحب:

تقریباً ایک یا دو تولہ چاول لے لیں۔ رات کو سوتے وقت ان چاولوں کو منہ کے اندر کلہ کر کے دائیں جانب رکھیں۔ تمام شب میں لعاب دہن سے تر ہو جائیں گے۔ صبح ان چاولوں کو منہ سے باہر نکال دیں اور خشک کر لیں اور 500 دفعہ روزانہ ان چاولوں پر سورہ قل ھو اللہ احد پڑھے۔ یہ عمل دو ہفتہ کریں۔ اصل میں 21 یوم تک کرنا چاہیے۔ پھر ان چاولوں میں سے ایک چاول پیس کر کسی چیز میں ملا کر مطلوب کو کھلائے، انشاءاللہ فرمانبردار ہو کر مطیع ہوگا۔

### نقش الحب:

بروز نوچندی اتوار اور رجال الغیب کو معلوم کرنے کے لیے زنجانی جنتری 2010ء سے استفادہ کر سکتے ہیں۔ تنہا برہنہ ہو کر غسل کریں اور منہ محبوب کے

گھر کی طرف کر کے اور مندرجہ ذیل نقش ایک پاک کاغذ پر انار شیریں کی قلم سے زعفران سے سیاہی سے تحریر کریں۔ پھر ایک بڑا لیموں کاٹ کر کے دو ٹکڑے کرے۔ اس کے درمیان نقش رکھ کر دونوں حصوں کو 21 سوئیوں کی مدد سے جوڑ دیں۔ پہلے ایک سوئی کے درمیان نقش رکھ کر دونوں حصوں کو جوڑ دیں۔ باقی سوئیاں اِدھر اُدھر لگا کر لیموں کے دونوں حصوں کو جوڑ دیں۔ لیموں کو محفوظ مقام پر رکھ دیں۔ انشاء اللہ ایک ہفتہ میں کام ہوگا۔ مطلوب حاضر ہو کر مطیع ہوگا۔

**نوٹ:** نقش میں پہلے مطلوب کا نام معہ والدہ لکھیں۔ پھر اپنا نام معہ والدہ لکھیں۔ نقش ذیل ہے۔




## لڑکیوں کی بخت کشائی کے لیے:

جس لڑکی کا نکاح نہ ہوتا ہو تو ذیل کے اسماء طلسمات کو زعفران سے سفید کاغذ پر کسی سعد وقت میں لکھ کر کسی مٹی کے کوزے میں ڈال کر پانی سے بھر دیں۔ تین ہفتہ تک لڑکی اس کوزے سے پانی پیتی رہے۔ خدا نے چاہا تو بخت کشائی ہوگی۔ اسمائے طلسمات ذیل ہیں۔

"سولما لج ملحی هملو خیم"

## طلسم زبان بندی:

میں ایک عجیب تحفہ پیش کر رہا ہوں۔ اس سے پہلے بھی کئی زبان بندی کے عملیات تحریر کیے جا چکے ہیں اور آپ نے پڑھے بھی ہوں گے۔ مگر یہ طلسم ان سب سے زیادہ حیرت انگیز اثر رکھتا ہے۔ جب بھی قمر در عقرب ہو تو تقریباً ہر ماہ میں قمر در عقرب ہوتا ہے۔ آپ زنجانی جنتری 2018ء سے استفادہ کر سکتے ہیں۔

نیچے تحریر شدہ طلسم آپ 101 مرتبہ کالی سیاہی سے لکھ لیں۔ (یعنی 101 تعویذ لکھ لیں) پھر ان کو پرانی قبر میں دفن کر دیں۔ ہر قمر در عقرب میں ایسا کرنا ہوگا یعنی اس کا چلہ ہے۔ ایک ماہ تک عمل قابو میں رہتا ہے۔ ایک سال کے چلہ کے بعد آپ حیرت انگیز کمالات دیکھیں گے جو کہ نہایت پر تاثیر ہوں گے۔ وہ لوگ جن کی قوت ارادی اچھی ہو انھیں جلد کامیابی حاصل ہو جاتی ہے۔ جو لوگ سال بھر چلہ کرتے ہیں اور عمل بھی ساتھ چلاتے رہتے ہیں۔ ان کو بہت بڑی طاقت حاصل ہو جاتی ہے۔ اس طلسم کو لکھ کر اپنے پاس رکھا جائے تو تمام دشمنوں اور بدگوئیوں کی زبان بند ہو جائے گی۔ اگر اس طلسم کو لکھ کر درخت پر باندھ دیا جائے تو درخت پھل نہ دے گا اگر مرغی کے پاؤں میں باندھ دیا جائے تو وہ انڈا نہ دے گی۔ جس عورت کے گلے میں ڈال دو گے اس کو کبھی حمل نہ ہو گا۔ اس کا اثر ہتھیلی پر سرسوں جمانے والا ہے۔ یہ آپ پر منحصر ہے کہ آپ اپنے ادراک کے مطابق استعمال کریں اور جائز کاموں میں اس سے مستفید ہوں۔ ناحق کریں گے تو خود رجعت کا شکار ہوں گے۔ (تجربہ شدہ ہے)

### طلسم یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرّحیم. عمھھو سـ۔ــہ اربع باشد صما همـه مسلع صلع احمی سعھل لاشهد اللّٰـه انه لا الٰـه الا اللّٰہ و الملائکته والو العلم قائما. با القسط لا اله الا هو العزیز الحکیم.



# دارالعملیات سے

غلام کبریا، کندیاں ضلع میانوالی

## عزت و دولت کے حصول و استحکامت کا عمل

ذیل میں ایک مجرب عمل ارسال کر رہا ہوں۔ دراصل یہ شرف شمس کے متعلقہ ہے۔ مگر اسے دیگر سیارگان کے شرفات و اہم نظرات کے دوران بھی تیار کیا جاسکتا ہے۔ سب سے پہلے سائل معہ والدہ کے اعداد قمری حاصل کریں۔ پھر آیت مبارکہ "والشمس تجری.......... العزیز العلیم" پھر سورہ شمس اور آخر میں "یا اللہ .......... جلالہ" کے اعداد لے کر مربع پُر کریں۔ دورانِ تیاری متعلقہ ستارے کا بخور روشن کریں اور کاہی کے قلم سے زعفران اور عرق گلاب کے ساتھ سفید باریک کاغذ پر تحریر کریں۔ عمل کی مختصر ترکیب کے بعد اسے مثال کے ذریعہ بیان کر دیتا ہوں تاکہ آسانی رہے۔

| | | |
|---|---|---|
| نام سائل: | ذھین نقوی معہ والدہ | ۱۳۳۳ |
| آیت مبارکہ: | والشم تجری لمستقر لھا | |
| ذالک تقدیر العزیز العلیم" سورۃ یٰسین ) | | ۳۶۸۶ |
| اعداد سورۃ الشمس | | ۱۹۴۹۹ |
| یا الہ الالھۃ الرفیع جلالہ | | ۹۷۴ |
| میزان | | ۲۵۴۹۸ |

**نقش کی چال یہ ہے۔**

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۱ | ۶ | ۱ |
| ۵ | ۲ | ۱۵ | ۱۲ |
| ۳ | ۸ | ۹ | ۱۴ |
| ۱۰ | ۱۳ | ۴ | ۷ |

۷۸۶

عزرائیل الحق — جبرائیل — کھیعص — حمعسق — الحکیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۷۴ | ۱۹۴۹۹ | ۳۶۹۶ | ۱۳۳۳ |
| ۳۶۸۵ | ۱۳۳۴ | ۹۷۳ | ۱۹۴۲۰ |
| ۱۳۳۵ | ۳۶۸۸ | ۱۹۴۹۷ | ۹۷۲ |
| ۱۹۴۹۸ | ۹۷۱ | ۱۳۳۶ | ۳۶۸۷ |

ذھین نقوی بنت.....کو عزت، شہرت و دولت نصیب ہو

بحق یا غنی یا معز یا قیوم

اب سائل کے نام معہ والدہ کے اعداد سے اسمائے حسنیٰ تلاش کریں۔ چاہے ایک ملے یا دو تین جیسے سائل کے اعداد ۱۳۳۳ بنتے ہیں۔

| میزان | یاقیوم | یامعز | یاغنی |
|---|---|---|---|
| ۱۳۳۳ | ۱۵۶ | ۱۱۷ | ۱۰۶۰ |

قارئین محترم! اسمائے حسنیٰ ہمیشہ مقصد کے مطابق تلاش کریں اور سائل کو اکتالیس یوم تک گیارہ بار سورۃ شمس ایک ایک تسبیح دوسری آیات اور ۱۳۳۳ اسمائے حسنیٰ کے پڑھنے کی ہدایت کریں۔ انشاء اللہ اکتالیس یوم کے اندر سائل مراد کو پہنچے گا۔ سائل کو چاہیے کہ نقش ہمیشہ پاس رکھے اور ہمیشہ اسمائے حسنیٰ کا ورد کرتا رہے۔ انشاء اللہ توقع سے زیادہ عزت، شہرت اور دولت نصیب ہوگی اور ہمیشہ استقامت رہے گی۔

# روحانی عملیات آزمودہ

ضیاء القادری قریشی پرانا سکھر

## نقش درد شفاء آیات شفاء

مندرجہ ذیل نقش شمع شبستان رضا حصہ دوم میں درج ہے کہ لاعلاج امراض یا ایسا مرض جس میں دوا اثر نہ ہو رہی ہو باضلاع تحریر کرکے پلائیں اگر مرض شدید ہو تو چینی کی پلیٹ پر نہار منہ تحریر کرکے پلانے سے خاطر خواہ افاقہ ہوگا حکماء اور ڈاکٹروں کے لئے ان آیات کا ورد نہایت ضروری ہے نقش کے نیچے آیات شفاء اور سات سلام بھی تحریر کریں دق وسل کے لئے نہایت مفید ہے میرا بارہا کا آزمودہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۵۴ | ۶۶۷ | ۶۶۴ | ۶۶۱ |
| ۶۶۵ | ۶۶۰ | ۶۵۵ | ۶۶۶ |
| ۶۵۹ | ۶۶۲ | ۶۶۹ | ۶۵۶ |
| ۶۶۸ | ۶۵۷ | ۶۵۸ | ۶۶۳ |

یاشافی یاکافی یا سلام بحق و یشف صدور قوم مومنین . وشفاء لما فی الصدور یخرج من بطونها شراب مختلف الوابه فیه شفاء للناس . وتنزل من القرآن ماهو شفاء و رحمة للمومنین . واذا مرضت فهو یشفین . قل هو اللذین آمنو ا هدی و شفاء

| | | | |
|---|---|---|---|
| ش | ا | ف | ی |
| ۸۱ | ۹ | ۳۰۱ | شفا |
| ۸ | ۷۸ | ۳ | ۳۰۲ |
| ۲ | ۳۰۳ | ۷ | ۷۹ |

بحق الیس اللہ بکاف عبده ط و بحق سلام علیٰ عباده الذین اصطفیٰ ط سلام قولا من رب رحیم سلام علیٰ نوح فی الصلمین سلام علیٰ ابراهیم سلام علیٰ موسیٰ و هارون سلام علی ال یٰسین سلام علی علی المرسلین الله رب محمد صلی الله وسلم

## برائے ضد اطفال

یہ نقش لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ بچہ رونے سے باز رہے گا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
| ط | ط | ط | ط | ط | ط | ط |
| ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی | ھی |

## مغلوبی دشمنان کے لئے

اگر کبھی دشمن سے ہمکلام ہونے کا موقع ہو اور اس سے نقصان پہنچنے کا ڈر ہو تو ان اسماء کا ورد کرتا رہے انشاء اللہ دشمن مغلوب ہوگا۔ "یا سبوح ، یا قدوس، یا غفور ، یا ودود " یہ چاروں کلمات مجرب المجرب ہیں۔

## برائے اطاعت والدین وآقا

اگر کسی کا لڑکا یا ملازم شریر ہو یا بھاگ جاتا ہو تو نافرمان کو مطیع کرنے کے لئے مندرجہ ذیل کی آیت کریمہ کو 313 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے پلائیں یا کھلائیں یا اگر ممکن ہو تو بطور تعویز گلے میں ڈالیں۔ آیت یہ ہیں" واذا خذ نا من النبیین میثاقهم و منک و من نوح و ابراهیم و موسیٰ و عیسیٰ ابن مریم و اخذنا منهم میثا قاً غلیظاً یسل الصدقین عن صدقهم و اعد لکفرین عذابا الیماً۔ پڑھنے کے لئے اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف اور لکھنے پڑھنے دونوں میں ایک مرتبہ بسم اللہ ضرور ہو دیگر آیات کی درستگی کے لئے قریبی عالم یا حافظ سے رجوع ضرور کیا جائے تاکہ غلطی کا احتمال باقی نہ رہے۔

## دیگر نافرمان اولاد کے لئے

21 روز تک نماز عشاء پابندی وقت کے ساتھ 505 مرتبہ ذیل کی آیت پڑھے۔ ربنا هب لنا من ازواجنا و ذریتنا قوة اعین و جعلن للمتیقین اماماً۔

## برائے دفع بلغم

جس شخص کو بلغمی مرض ہو 7 کنکریاں لاہوری نمک کی لے ہر کنکری پر 7 مرتبہ آیت الکرسی پڑھے اور روز ایک کنکری نہار منہ کھائے انشاء اللہ کلی شفاء ہوگی۔

## برائے حاجت روائی

جس شخص کو کوئی سخت حاجت درپیش ہو تو وہ حالت سجدہ میں 40 مرتبہ اس دعا کو پڑھے اور اپنی انگلی سے اشارہ کرتا جائے اور اپنے مقصد کے لئے دعا کرے لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین ۔

## دیگر عمل برائے حاجت

اس عمل کو بوقت ضرورت 300 مرتبہ ذیل کے طریقہ سے پڑھے۔ یاحیی یاحلیم یاعزیز کریم اب اپنی ضرورت کا خیال کرتے ہوئے کہے فلاں حاجت کو آسان کر بحق ایاک نعبد و ایاک نستعین کم از کم 40 یوم کیا جائے مکمل پابندی وقت کے ساتھ اگر مقصد پورا ہو جائے تو ٹھیک ورنہ 40 یوم پورے کئے جائیں۔

## برائے درد گلو

جس کو درد گلو ہو یا ورم ہو تو اس جگہ پر یہ نقش لکھ باندھیں کلی صحت ہوگی۔ یہ نقش دیگر دردوں کے کام بھی آتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وطل | موطیل |
| موطیل | وطل |

## برائے دفع پھوڑے اور دنبل

اس دعا کو 7 مرتبہ پڑھ کر پنڈول مٹی پر دم کرلیں اور اس مٹی کو باریک پیس کر ہتھیلی پر رکھ کر انگلی پر لعاب دہن لگا کر مٹی کو دنبل پر لگا دیں ایسا کئی روز کریں انشاء اللہ شفاء ہوگی دعا ذیل ہے۔

بسم الله تربة ارضعنا بریقة بعضنا یشفیٰ سقیمنا باذن ربنا۔



حافظ شہزادہ سید محسن علی زنجانی
03004303429

## تحفتاً ادارہ سے مفت طلب کریں

# لوح محفوظ

**روحانی فوائد لوح محفوظ** ان کو پڑھنے سے یا پاس رکھنے سے حفاظت از شر شیطان، سر دشمنان، شر حسد دین، شر بد حاوہان، شراشرار، زبان بندی بدگویان، حفظ آبرو، حفاظت آفات، حفاظت بلیات، حفاظت نظر بد، وسعت رزق، رفع پریشانی، رفع بندش، کور چشم دشمن، دوستی، اخوت، محبت، عزت، احترام، شہرت اور نظر خلائق، باطل السحر، تیر بند، تیغ بند، حفاظت ساحران، رفع خرابی کار ہا، کشائش کار ہا، حفاظت ناگہانی موت، حفاظت حادثات، خاندان میں اتفاق اتحاد، محبت زن وشوہر، بیماریوں سے حفاظت، شفائے امراض، حفاظت جانکنی سختی، رفع عداوت، تسخیر ظالم، ہول اور وحشت کی دوری، حفاظت موذی جانور، حفاظت درندہ، موت کے وقت چہرہ نورانی، برے خیالات سے حفاظت۔ آپ اس زمانہ میں تنگی اور مشکلات کی زندگی بسر کر رہے ہیں خواہ کوئی وجہ ہو قرض نے نیند حرام کر دی ہو باوجود محنت اور کوشش کے روزگار نہ ملتا ہو پیسے میں برکت نہ ہو، ترقی نہ ہوتی ہو، ملازمت نہ ملتی ہو یا اور کسی بھی وجہ سے زندگی اجیرن ہو چکی ہو کاروبار دِن بدن نقصان میں ہو۔ کسی دشمن کا خفیہ ہاتھ کام کر رہا ہو تو **لوح محفوظ** تحفتاً شہزادہ حافظ سید محسن علی شاہ زنجانی سے لیکر اپنے پاس رکھیں یا فریم کروا کر گھر میں لٹکائیں فوائد بے بہا مشاہدہ ہونگے۔ یہ دعویٰ نہیں حقیقت ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح محفوظ ہوگی اس شخص کے سب کام قدرت الٰہی سے درست ہوتے جائینگے۔ دوسرا یہ کہ اُس شخص پر آفت، مصیبت، اذیت اور ناگہانی موت نہ آسکے گی۔ آگ تیر تلوار اور گولی بھی اس شخص پر اثر انداز نہ ہوسکے گی۔ گویا کہ یہ ایک قسم کی بلٹ پروف جیکٹ ہی ہوگی مقصد یہ ہے کہ جب آپکے پاس لوح محفوظ ہوگی آپ کا اپنا تحفظ خود بخود ہوگا مختصر یہ کہ نہایت ہی مجرب اور کامیاب لوح ہے آپ استعمال کر کے دیکھیں فوائد بے شمار ظاہر ہونگے۔ انشاء اللہ

**یہ لوح محفوظ** مجموعہ احراز **150** مختلف دعاؤں قرآنی آیات اور ایک ہزار اسمائے حسنیٰ پر مشتمل ہے۔ ان کی تفصیل یہ ہے۔

**(1)** حرز جواد علیہ السلام **(2)** حرز یمانی **(3)** حرز ابودجانہ **(4)** دعائے معراج **(5)** دعائے الامان **(6)** دعائے نادعلیؑ کبیر **(7)** دعائے نور کبیر **(8)** دعائے جوشن کبیر **(9)** ایک ہزار اسمائے حسنیٰ **(10)** آیت الکرسی **(11)** چارقل **(12)** حرز یامن تحل **(13)** حروف مقطعات **(14)** حرز خدیجۃ الکبریٰؑ (2 عدد) **(15)** 4 عدد حرز النبیؐ **(16)** حرز فاطمۃ الزہراؑ **(17)** حرز علی علیہ السلام (دوعدد) **(18)** حرز حسن وحسین علیہ السلام **(19)** حرز حسن علیہ السلام **(20)** حرز حسین علیہ السلام **(21)** حرز زین العابدین علیہ السلام (تین عدد) **(22)** حرز باقر علیہ السلام (دوعدد) **(23)** حرز صادق علیہا السلام (دوعدد) **(24)** حرز موسیٰ کاظم علیہ السلام (چھ عدد) **(25)** حرز امام رضا علیہ السلام (تین عدد) **(26)** حرز محمد تقی علیہ السلام **(27)** حرز علی نقی علیہ السلام **(28)** حرز حسن عسکری علیہ السلام (دوعدد) **(29)** حرز ولی عصر علیہ السلام (دوعدد) ان کی بزرگ علمائے متقدمین نے انبیاءؑ وآئمہ اطہارؑ سے نسبت بیان فرمائی ہیں۔

**نوٹ: لوحِ محفوظ** (مفت) منگوانے کیلئے مقامی وغیر مقامی بہن بھائی پتہ لکھا رجسٹرڈ لفافہ ابھی سے جمع کروا کر اپنی لوحِ محفوظ ملنے کو یقینی بنالیں۔ ایک بار پھر وضاحت ہے کہ یہ **لوح تحفتاً** (مفت) خوشنودیٔ خدا اور رسولؐ وچہاردہ معصومینؑ کیلئے دی جارہی ہے، ہدیہ آپ خود 14,12,5 سائلین کو کھانا کھلائیں۔ UK اور USA والے صرف پوسٹ خرچہ بنک اکاؤنٹ میں جمع کروا کر بذریعہ خط یا ای میل اپنا پتہ روانہ کریں۔ E-Mail: aienaeqismat@gmail.com

الحاج شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی، کاشانہ زنجانی۔ D-125، گلبرگ 2، لاہور، فون: +924235872277

از تحریر: ڈاکٹر فیض الرسول، منڈی فاروق آباد

# تسخیرات ہمزاد

آج زیادہ تر عوام پریشانیوں کی وجہ سے ہر جائز و ناجائز حیلہ استعمال کرتی ہے۔ بہت سے احباب دن رات مخفی مخلوقات کو اپنے طابع کرنے کے لئے محو عمل اور بے چین رہتے ہیں لیکن ہر چیز محنت سے ملتی ہے ہمزاد کا نام آپ کیلئے کوئی اجنبی نہیں ہے اکثر افسانوی طرز کے ناولوں میں بھی اس کا استعمال ہونے لگا ہے۔ عاملین کاملین نے اس کو تابع اور تسخیر کرنے کے لئے بہت سے طریقے اور عمل وضع کئے ہیں۔ ہر مذہب نے اس کے لئے علیحدہ طریقہ کار اپنایا ہے۔ دراصل ہمزاد کو تسخیر کرنا اپنے آپ کو تسخیر کرنا ہے۔ بزرگوں کا قول ہے کہ اگر تم دنیا کی طاقتوں کو تسخیر کرنا چاہتے ہو تو سب سے پہلے اپنے آپ یعنی اپنے نفس کو تابع کرو۔ تسخیر ہمزاد روحانی تسخیرات کا پہلا زینہ ہے جو بندہ اسے عبور نہیں کر سکتا اسے چاہئے کہ جنات وموکلات کی تسخیر کا خیال چھوڑ کر کسی اور میدان میں طبع آزمائی کرے ورنہ سوائے پچھتاوے اور وقت کے ضیاع کے کچھ حاصل ہونا بعید از قیاس ہے۔ تسخیر ہمزاد کے جملہ اصول وضوابط کو مدنظر رکھتے ہوئے درج ذیل اعمال میں سے کوئی ایک عمل کریں۔ عمل سے قبل کسی روحانی عامل سے اجازت ضرور لیں۔

**تسخیر ہمزاد نمبر 1:** نوچندی جمعرات بعد نماز عشاء غسل کریں اور احرام باندھیں۔ علیحدہ مکان جو بالکل خالی ہو اور عمدہ سفیدی کیا ہوا ہو اس میں اگربتی لگائیں اور ایک چراغ میں روغن چنبیلی بھر کر موٹی بتی روئی کی بنا کر جلائیں شمال کی طرف منہ کر کے اس طرح بیٹھیں کہ چراغ آپ کی پشت پر ہو اور آپ کا سایہ شمالی دیوار پر پڑے۔ اول آخر 11-11 بار درود شریف پڑھ کر درمیان میں یہ عزیمت ایک گھنٹہ تک بے تعداد پڑھیں روزانہ وقت مقررہ پر عمل شروع کریں۔ عزیمت پڑھتے وقت نظر اپنے سایہ پر جمائیں۔ اس طرح کے اعمال میں عام طور پر زیادہ خطرہ نہیں ہوتا صرف فریب نظر کی وجہ چند خوفناک شکلیں نظر آتی ہیں لیکن پھر بھی اگر عمل کرنے والا بندہ زیادہ بہادر نہ ہو یا زیادہ ڈر محسوس ہو تو روزانہ قبل از عمل 11 مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے ارد گرد حصار کریں۔ اس عمل کا اثر نویں دن شروع ہو جاتا ہے آہستہ آہستہ ہمزاد کی شبیہ نظر آئے گی پھر اس کی شکل اور جسامت واضح ہو جائے گی خود آپ اس سے بات نہ کریں جب وہ پوچھے کہ مجھے کیوں بلایا ہے تو صرف اتنا کہیں کہ آج سے تم میرے تابع ہو جو میں کہوں تمہیں کرنا ہوگا۔ پھر ہمزاد اپنی شرائط پیش کرے گا۔ شرائط نہایت سوچ سمجھ کر طے کریں اس کے بعد روزانہ عبارت عمل کو ایک مرتبہ ورد کریں۔ ہمزاد سے دوبارہ حاضری کا طریقہ اور کام کرنے کا دائرہ کار دریافت کر لیں۔

**عبارت عمل:** بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا سَمِیْعُ یَا بَصِیْرُ اَللّٰھُمَّ سَخِّرْلِی ھَمْزَادُ بِحَقِّ سَمْسَائِیْلُ وَ سَخِّرْلِی ھَمْزَادُ بِحَقِّ فَتَمَائِیْلُ وَ سَخِّرْلِی ھَمْزَادُ بِحَقِّ لومَائِیْلُ اُحْضُرُوا اُحْضُرُوا ھٰذَا الْوَقْتِ وَ حُضُرُ مِنَ الْوَقْتِ اَلْحَاجَتِ بِحَقِّ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوٗد علیہ السلام۔

**تسخیر ہمزاد نمبر 2:** جس دن نیا چاند دیکھیں اس دن سے یہ عمل شروع کریں۔ پہلے ایسی جگہ کا انتخاب کریں جہاں سے چاند بالکل صاف نظر آئے اور آپ کے عمل کے دوران کوئی مداخلت نہ کر سکے یعنی مکمل تنہائی ہو اس عمل میں کسی قسم کا کوئی جلالی و جمالی پرہیز نہیں ہے۔ ایک شیشے کی بوتل میں ایک پاؤ سرسوں کا تیل بھر کر ڈھکن لگا دیں اب یہ بوتل روزانہ ایک سو ایک مرتبہ پڑھیں عمل پڑھ کر تیل پر پھونک مار دیا کریں اس عمل کی معیاد 21 یوم ہے۔ روزانہ عمل پڑھ کر تیل پر دم کر کے رکھ لیا کریں۔ 21 دن کے اندر اندر ہمزاد حاضر ہوگا کسی قسم کا خوف نہ کریں اور حاضر ہونے پر تیل والی بوتل اسے پیش کریں وہ سارا تیل پی جائے گا۔ تیل پیتے ہی ہمزاد تسخیر ہو جائے گا۔ آپ اس سے حاضری کا طریقہ وغیرہ پوچھ لیں۔ خلاف شروع کوئی کام نہ لیں اگر خلاف شروع کام پر مجبور کریں گے تو ہمزاد دشمن ہو جائے گا اور عامل کو موقع ملتے ہی ہلاک کر ڈالے گا۔ اگر خدانخواستہ 21 دن میں ہمزاد حاضر نہ ہو تو عمل چھوڑ کر صاحب اجازت یا اپنے استاد سے رابطہ کریں۔

**عمل یہ ھے:-** وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمَانَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی کُرْسِیِّہٖ یَا ھَمْزَاد حاضر شو اَلْعَجَلْ۔ 101 مرتبہ روزانہ۔

# دائمی فارمولے

## فسٹ اوپن بند کرنا

### کلیہ نمبر1

جو آکڑہ فسٹ لگے اُس کے گھروں کے اعداد آنے والی قرعہ اندازی میں فسٹ نہیں آئیں گے۔

### کلیہ نمبر2

قرعہ اندازی میں جو بروکر نمبر فسٹ میں کھلے گا۔ اُس کا آخری فکر اگلی قرعہ اندازی میں فسٹ اوپن کے طور پر نہیں آئیگا۔

### کلیہ نمبر3

فسٹ میں جو نمبر کھلے اُس کا مجموعہ کر لیں۔ جو ہندسے حاصل ہوں گے اگلی قرعہ اندازی میں فسٹ اوپن کے طور پر نہیں آئیں گے۔

## ٹنڈولہ بند

دوستو فسٹ ٹنڈولے بند کرنے کا فارمولہ تحریر کر رہا ہوں۔ دوسرے کلیوں کی طرح یہ بھی کافی کامیاب ہے۔ اس فارمولے کا طریقہ اس طرح ہے کہ فسٹ ہندسہ جو آیا ہو آپ اُس گھر اور بقایا لے لیں۔ اِن کو اُلٹ پلٹ کر کے ٹنڈولے نمبرز حاصل کریں یہ اگلی قرعہ اندازی میں فسٹ کیلئے بند تصور کئے جائیں گے۔

## فسٹ پنگھوڑے بند

یہ جو کلیہ بتا رہا ہوں اس کلیے کی مدد سے میں فسٹ پنگھوڑے بند کر کے اپنے گیس پیپر میں لکھتا ہوں یہ فارمولا 100 فیصد نہیں تو 98 فیصد ضرور کامیاب ہے۔ آزمائیں گے تو پتہ چلے گا۔ فسٹ پنگھوڑا بند کرنے کا طریقہ یہ ہے۔ فسٹ آکڑے میں 5932 جمع کر دیں۔ حاصل جمع کو اُلٹ پلٹ کر کے پنگھوڑے بنائیں اگلی ڈرا میں فسٹ کیلئے بند ہوں گے۔

## فسٹ آکڑہ معلوم کرنا

یہ فارمولا جو میں پیش کر رہا ہوں۔ اِس کلیے سے آپ فسٹ آکڑہ معلوم کر لیں گے۔ کافی دوستوں کو اِس فارمولے سے فائدہ حاصل ہوا ہے۔ فسٹ آکڑہ جاننے کا طریقہ کچھ اِس طرح ہے کہ فسٹ ہندسہ پہلے حاصل کریں پھر اس کا گھر اور بقایا لیں۔ اب اِن تینوں ہندسوں کو جمع کر کے چوتھا ہندسہ حاصل کر لیں۔ پھر اِن کو اُلٹ پلٹ کر کے 12 آکڑے بنالیں۔ اِن میں فسٹ آکڑہ موجود ہوگا۔

## فسٹ اوپن بند

اِس سال یہ کلیہ کامیاب رہا ہے۔ انشاء اللہ آگے بھی ضرور چلے گا۔ فسٹ ہندسہ بند کرنے کا طریقہ کچھ اِس طرح ہے کہ قرعہ اندازی کی تاریخ، ماہ و سن لیں اور پھر بانڈ قیمت جمع کر دیں۔ اِن کا مفرد حاصل کر کے گھر اور بقایا لیں۔ یہ تین ہندسہ فسٹ میں بند ہوں گے۔

## فارمولا نمبر1

قارئین کی خدمت میں اب فسٹ ہندسہ معلوم کرنے کا طریقہ لکھا جاتا ہے۔ یعنی پچھلے فسٹ کا آکڑہ اور اِس کے بعد جو فسٹ آکڑہ لگے۔ اِن کو آپس میں جمع کر دیں 2 یا 3 ہندسے حاصل ہوں گے۔ اِس میں ایک ہندسہ فسٹ آئے گا۔

## فارمولا نمبر2

دوستو! اِس کلیے میں بھی فسٹ ہندسہ نکالا جاتا ہے۔ اُمید کرتا ہوں پسند فرمائیں گے۔ طریقہ اِس کا یہ ہے کہ فسٹ آکڑے کی بقایا لیں۔ آپ کے پاس چار ہندسے حاصل ہوں گے۔ اِن میں اگلی قرعہ اندازی کا ہندسہ ہوگا۔

## آکڑہ بند کرنا

اِس کا طریقہ یہ ہے کہ فسٹ آکڑے میں 536 جمع کر دیں۔ جمع سے جو حاصل ہوں گے۔ اِن کے ہندسے بنالیں یعنی آکڑہ نمبر بنالیں۔ یہ اگلی قرعہ اندازی میں بند ہوں گے۔

تحریر محمد صابر شاہین عطاری قادری، تسوئی (کامونکی)

# حصولِ انعام کا عملِ خاص اعجاز الاولیاء

سب سے پہلے اللہ پاک کا لاکھ لاکھ شکر ہے۔ پھر حضرت محمدؐ اور آلِ محمدؐ پر لاکھوں، کروڑوں درود و سلام۔ لکھنے سے پہلے معزز و محترم سیّد مصوّر علی زنجانی صاحب اور قارئین کرام کو میرا خلوص بھرا اسلام ہو۔ سالنامہ ''البیرونی تقویم'' میں اس لیے عمل خاص اعجاز الاولیاء لکھ رہا ہوں کہ لوگوں کو فائدہ حاصل ہو۔ اسے جس کسی نے بھی اپنی غرض کے لیے پڑھا۔ اللہ تعالیٰ نے اس میں کامیابی بخشی۔ بلاؤں اور تفکرات سے نجات، امتحان میں ناکامی کا اندیشہ ہے یا کوئی مقدمہ ہے، جس میں فتح یابی کی کوئی صورت نظر نہیں آ رہی یا مقروض ہیں اور ادائیگی کی صورت نہیں یا حصولِ ملازمت میں پریشانی ہے یا بیٹے کی خواہش ہے یا آپ شادی کے خواہش مند ہیں یا بیماری کے باعث (صحت) تباہ ہو کر رہ گئی ہے۔ آپ اس بیماری سے نجات حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ غرض کہ دنیا کی کوئی مصیبت اور تکلیف ہے یا بدحالی میں سوائے ''انعامی بانڈ'' کے کوئی راستہ نہیں رہا تو خدائے بزرگ و برتر کی ذاتِ والا صفات پر کامل بھروسہ کر کے اس عمل کو کریں۔ انشاء اللہ غیب سے متعلقہ کام میں کامیابی کے آثار پیدا ہو جائیں گے۔ نمبر لگ جائے گا اور انعام مل جائے گا۔ مدت عمل صرف سات (7) یوم ہے۔ اس عمل کو جب بھی ضرورت ہو جمعہ کے دن بعد نماز فجر اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

| نام ایام | وظیفہ | تعداد |
|---|---|---|
| جمعہ | لَآ اِلٰـہَ اِلَّا ھُـو | 1000بار |
| ہفتہ | یَا رَحْـمٰـنُ یَا رَحِـیْـم | 1000بار |
| اتوار | یَا وَاحِـدُ یَا اَحَـدُ | 1000بار |
| سوموار | یَا صَـمَـدُ یَا فَـرْدًا | 1000بار |
| منگل | یَا حَـیُّ یَا قَـیُّـوم | 1000بار |
| بدھ | یَـا حَـنَّانُ یَا مَـنَّانُ | 1000بار |
| جمعرات | یَا ذُوالْـجَـلَالِ وَالْاِکْـرَام | 1000بار |

روزانہ بعد ختم عمل دعا کریں۔ الٰہی فلاں مقصد میں غیب سے کامیابی عطا فرما۔ انشاء اللہ سات یوم میں غیب سے کامیابی ہوگی۔ اگر پوری کامیابی نہ ہو تو پھر دوبارہ جمعہ سے عمل کو دہرائیں۔ کامل کامیابی ہوگی۔ یہ کبھی نہیں ہو سکتا کہ پہلے ہفتہ میں آثار معلوم نہ ہوں۔ یقیناً کامل کامیابی نہ ہوتی ہو مگر آثار ضرور پیدا ہو جاتے ہیں۔ تین دور اس عمل کے کبھی پورے نہیں ہوئے۔ اگر امتحان میں کامیابی کے لیے عمل کر رہے ہیں تو امتحان سے قبل صرف ایک دفعہ یعنی سات یوم عمل کریں اور یقیناً خدائے عظیم ضرور کامیابی عطا فرمائے گا۔ (آمین) **نوٹ:** نمازِ پنجگانہ کی پابندی ضروری ہے۔




# اکتوبر 2018ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 9 | 8 |
| 6 | 2 |

تاریخ: 01-10-2018
دن: پیر
شہر: پشاور
مالیت بانڈ: -/15000

| | |
|---|---|
| 9 | 5 |
| 8 | 6 |

تاریخ: 15-10-2018
دن: پیر
شہر: لاہور
مالیت بانڈ: -/750

## اکتوبر 2018ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبر شمار | تاریخ | نیک وقتِ خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 12 اکتوبر | 11 بجکر 05 منٹ سے لے کر 12 بجکر 00 منٹ تک |
| 2 | 15 اکتوبر | 09 بجکر 10 منٹ سے لے کر 10 بجکر 15 منٹ تک |
| 3 | 24 اکتوبر | 10 بجکر 15 منٹ سے لے کر 11 بجکر 00 منٹ تک |
| 4 | 25 اکتوبر | 10 بجکر 10 منٹ سے لے کر 11 بجکر 05 منٹ تک |
| 5 | 30 اکتوبر | 13 بجکر 15 منٹ سے لے کر 14 بجکر 10 منٹ تک |

نوٹ: یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ ٹنڈولے | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | | 02 | | 04 | 05 | 06 | | | | 042 | 065 |
| 1 | | | 12 | 13 | | | 16 | | 18 | | 123 | 186 |
| 2 | 20 | 21 | | | | | | 27 | | | 210 | 270 |
| 3 | | | | 33 | | 35 | | | | 39 | 353 | 395 |
| 4 | | 41 | 42 | | 44 | | | | 48 | | 421 | 484 |
| 5 | 50 | | | 53 | | | 56 | | | 59 | 530 | 569 |
| 6 | | | 62 | | 64 | | | 67 | | 69 | 624 | 672 |
| 7 | 70 | | | | | 75 | | | 78 | | 750 | 780 |
| 8 | | 81 | | 83 | | | 86 | | | 89 | 831 | 869 |
| 9 | | | 92 | | 94 | | | 97 | 98 | | 924 | 987 |

تاریخ: 01-10-2018
دن: پیر
شہر: پشاور
مالیت بانڈ: -/15000

| | | | |
|---|---|---|---|
| 46 | 84 | 38 | 35 |
| 49 | 42 | 36 | 93 |

تاریخ: 15-10-2018
دن: پیر
شہر: لاہور
مالیت بانڈ: -/750

| | | | |
|---|---|---|---|
| 69 | 68 | 98 | 58 |
| 62 | 29 | 69 | 68 |

9 6 (4) 8 2

9 8 (3) 5 6

از تحریر: ارشد صدیقی، میاں چنوں

# اندھا قانون

| | |
|---|---|
| تاریخ: | 01-10-2018 |
| دن: | پیر |
| شہر: | پشاور |
| مالیت بانڈ: | 15000/- |

950217

| | |
|---|---|
| 91 | 51 |
| 27 | 09 |

| | |
|---|---|
| تاریخ: | 15-10-2018 |
| دن: | پیر |
| شہر: | لاہور |
| مالیت بانڈ: | 750/- |

247185

| | |
|---|---|
| 85 | 51 |
| 24 | 71 |

از تحریر: ایم عادل، تربیلا ڈیم

# اکتوبر کے انعام آپکے نام

3789-3791

| | | | |
|---|---|---|---|
| 378 | 7 | 8 | 37 |
| 379 | | | 48 |
| 795 | 4 | | 79 |
| 738 | | | 73 |
| 739 | 3 | 5 | 99 |
| 995 | | | |

7389-7391

3289-3475

| | | | |
|---|---|---|---|
| 328 | 3 | 4 | 32 |
| 347 | | | 34 |
| 348 | 8 | | 37 |
| 437 | | | 43 |
| 695 | 7 | 9 | 39 |
| 375 | | | |

3765-3756

از تحریر: اقبال غنی
ہری پور ہزارہ

# مقدر کا سکندر

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 10 | 2 | 8 | 66 |
| 40 | 3 | | 27 |
| 70 | | | 97 |
| 90 | 0 | 6 | |

| | |
|---|---|
| اوپن | 4-7-9-1 |
| فسٹ | 108-403-704-903 |
| سیکنڈ | 662-279-977-791 |
| سیکنڈ | 437-656-051-328 |

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 24 | 5 | 9 | 36 |
| 34 | 6 | | 59 |
| 44 | | | 08 |
| 74 | 0 | 3 | |

| | |
|---|---|
| اوپن | 2-7-3-4 |
| فسٹ | 247-348-447-741 |
| سیکنڈ | 363-590-082-141 |
| سیکنڈ | 527-662-757-803 |

## انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں

| پشاور | مالیت بانڈ: 15000/- | تاریخ: 01-10-2018 | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 81 | 69 | 41 | 30 | 16 | 08 | (بونس) 2964 |

| لاہور | مالیت بانڈ: 750/- | تاریخ: 15-10-2018 | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 93 | 70 | 51 | 43 | 28 | 14 | (بونس) 6932 |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

| | |
|---|---|
| پشاور تاریخ: 01-10-2018 | 028/419 =129 |
| مالیت بانڈ: 15000/- | 620/319 =216 |
| لاہور تاریخ: 15-10-2018 | 012/639 =390 |
| مالیت بانڈ: 750/- | 926/428 =298 |



لکی نمبرز
ہماری دعا ہے کہ آپ ان لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔
ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔(ادارہ)

آپکا ماہِ اکتوبر 2018ء کیسا رہے گا؟

astrology October

# خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیْمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اَحْفِظْنِیْ مِنَ النَّحُوْسَتُ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَر وَالْمُشْتَرِی وَالزُّحَلْ وَالزُّھرہ وَالعَطَارَد وَالمَرِیْخ وَالرَّاس وَالذَنب بِحَقِّ یَا اللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْ لَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْن ٥ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں۔ بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی۔ میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے۔

**دعا گو عامل شاہ زنجانی**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک و بد حالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے اسد۔ 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظر انداز کر دیں۔

**حروف ابجد قمری**

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | |
| | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | |

# ARIES

آپکا حاکم ستارہ مریخ تمام ماہ گیارھویں رہتے ہوئے حلقہ احباب میں وسعت جبکہ دیرینہ خواہشات کی تکمیل بھی ممکن ہے۔ آٹھویں مشتری ہمراہ زہرہ وراثتی، انشورنس کلیم کے اُمور میں آسانیاں لائینگے اور مشترکہ کاموں میں مالی فوائد کا حصول ممکنات میں سے رہے۔ 12,11 اکتوبر مریخ زہرہ تربیع سے جنس مخالف کے دام فریب میں نہ آئیں اور بغیر مشاورت تعلقات و فیصلوں سے گریز کریں۔ 20,19 اکتوبر مریخ عطارد تربیع سے جذباتی اور جلد بازی کے فیصلوں سے گریز، بحث وتکرار سے غلط فہمیوں کے سوا کچھ حاصل نہ ہوسکے۔ صدقات دیں اور محتاط رہیں۔

**پہلا ھفتہ:** یکم کو کسی اجتماعی پروگرام مثلاً شادی بیاہ کے پروگرام میں شرکت کا امکان ہے۔ 2 کو آپکی عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا۔ 3 کو ملازمت پیشہ افراد فرائض منصبی احسن طریقے سے ادا کرسکیں گے۔ 4 کو دفتر کی کسی تنظیم کی جانب سے بعض لوگوں کو ایوارڈ وغیرہ ملنے کی توقع ہے۔ 5 کو کاروباری ساکھ میں اضافہ ہوگا۔ 6 کو حالات بہتری کی طرف گامزن ہوں گے۔ 7 کو شراکت داری کرنا نیک رہے گا۔

**دوسرا ھفتہ:** 8 کو آپکی دیرینہ خواہشات کی تکمیل کا پورا امکان ہے۔ 9 کو آپکے بعض خواب حقیقت کا روپ دھالیں گے۔ 10 کو ادھورے کاموں کی تکمیل ہوسکے گی۔ 11 کو کسی بچھڑے ہوئے ساتھی یا دوست سے ملاقات کا امکان ہے۔ 12 کو جنس مخالفت کی طرف رغبت بڑھے گی۔ 13 کو دوسروں سے وابستہ امیدیں پوری ہوسکیں گی۔ 14 کو حکام بالا کا تعاون حاصل ہوگا۔

**تیسرا ھفتہ:** 15 کو بعض غیر شادی شدہ افراد کیلئے یہ بات خوش آئند ہے۔ 16 کو کاروبار میں خیر وبرکت رہے گی۔ 17 کو آمدنی میں اضافہ کی صورت پیدا ہوگی۔ 18 کو کاروباری سکیموں کو بروئے کار لاکر غیر متوقع فوائد حاصل کرسکتے ہیں۔ 19 کو نیا کاروبار کرنا مفید ثابت ہوگا، البتہ شراکتی امور کے پروگراموں میں حصہ لینے سے گریز کریں۔ 20 کو اپنی صحت جسمانی کا خاص خیال رکھیں۔ 21 کو زیادہ نقل و حرکت اور غذا کے استعمال میں احتیاط کریں۔

**چوتھا ھفتہ:** 22 کو ثقافتی اور ادبی محفلوں میں حصہ لیا جاسکے گا۔ 23 کو حصول سائنسی تعلیم کا شوق پیدا ہوگا۔ 24 کو تحقیق وتجسس کا مادہ اُبھرے گا۔ 25 کو گھریلو سکون قائم رکھنے کیلئے زیادہ وقت الجھانہ کو دیں۔ 26 کو شریک حیات سے تعلقات کشیدہ ہونے کا امکان ہے۔ 27 کو گھریلو امور کو سلجھانے کیلئے جذبات پر کنٹرول رکھیں۔ 28 کو خانگی امور میں بزرگوں کا تعاون حاصل رہے گا۔ 29 کو سیر و تفریح کا پروگرام بن سکے گا۔ 30 کو شراکتی کاروباری معاہدے کرنا مفید ثابت ہوگا۔

**سعد تواریخ:** 28,23,18,13 اکتوبر

**نحس تواریخ:** 26,19,11,8 اکتوبر

**حمل**

21Marc
20April

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire

RulingPlanet: Mars

Symbol: The Ram

YourStone: Ruby

LifePursuit: The thrill of the moment.

SecretDesire: To lead the way for others.

# TAURUS

آپکا حاکم ستارہ زہرہ تمام ماہ ساتویں رہتے ہوئے 6 اکتوبر سے راجع ہو تو تمام ماہ مشترکہ مفادات کے کاموں میں خاص احتیاط کی ضرورت رہے جبکہ شریکِ حیات کا تعاون لیکن اہم فیصلوں میں مشاورت ضرور کریں۔ 12,11 اکتوبر زہرہ مریخ تربیع سے جذباتی فیصلے۔ معاملات میں صبر وتحمل کی ضرورت رہے۔ 17,16 اکتوبر مریخ عطارد قران سے حالات میں عہد و پیمان کی فضاء قائم ہو۔ ایسا کوئی عہد نہ کریں جسے آپ پورا نہ کرسکیں۔ 25,24 اکتوبر زہرہ زحل تسدیس سے مثبت و مستحکم فیصلے، اہم کاروباری اُمور طے کرسکیں۔ فرض شناسی وایمانداری سے عزت بڑھے۔ 27,26 اکتوبر زہرہ شمس قران سے مثبت سوچ، مثبت جذبات، تخلیقی صلاحیت نکھریں، دوسروں سے ملکر کام کرنے کی کوشش، 31,30 اکتوبر زہرہ یورانس مقابلہ کے باعث غیر مستقل مزاجی سے کاموں میں تاخیر اور طبیعت میں بے چینی، صدقات ضرور دیں۔

**پہلا ھفتہ:** یکم کو مستقبل کے متعلق منصوبہ بندی کرسکیں گے۔ 2 کو کوئی بھی نیا پراجیکٹ شروع کرتے وقت منصوبوں پر عملدرآمد سے پہلے ان پر نظر ثانی کرلیں۔ 3 کو خدمت خلق کا موقع ملے گا۔ 4 کو دوسروں کے مسائل سمجھنے اور انہیں سلجھانے کی کوشش کریں گے۔ 5 کو معلومات میں اضافہ ہو گا، ذہنی صلاحیتیں بھی اُجاگر ہوں گی۔ 6 کو اپنی صحت جسمانی کا خاص خیال رکھیں۔ 7 کو ترقی کی کوششیں کامیاب ہوں گی۔

**دوسرا ھفتہ:** 8 کو نئی سرمایہ کاری کے مواقع ملیں گے۔ 9 کو کوئی نیا کام خود کرنا یا کسی عزیز کی شراکت سے کرنا منفعت بخش رہیگا۔ 10 کو کام کی دیکھ بھال اور حساب کتاب اپنی نظر میں رکھ سکیں گے۔ 11 کو فضول خرچی سے گریز کریں، حالات کے بگڑنے کا اندیشہ ہے۔ 12 کو بعض رکے ہوئے کام پایۂ تکمیل کو پہنچ سکیں گے۔ 13 کو دوست احباب کا تعاون شامل حال رہے گا۔ 14 کو رومانس کے لیے حالات سازگار رہیں گے۔

**تیسرا ھفتہ:** 15 کو کاروباری مقاصد کے تحت کیا جانے والا سفر وسیلۂ ظفر ثابت ہوگا۔ 16 کو ملازمت پیشہ حضرات فرائض منصبی کی بجا آوری میں غفلت ولاپرواہی نہ برتیں۔ 17 کو مخالفین پر غلبہ حاصل ہوگا۔ 18 کو سماجی وادبی حلقوں میں عزت وشہرت بڑھے گی۔ 19 کو مختلف پریشانیوں کا خاتمہ ہوسکے گا۔ 20 کو تجدید مراسم ہوسکیں گے۔ 21 کو گھر کے سکون وآرام کے لیے شریک حیات سے تعاون ضروری ہے۔

**چوتھا ھفتہ:** 22 کو کوئی اہم خوشخبری ملے گی۔ 23 کو رومانس کرنے کا موقع ملے گا۔ 24 کو اندرون خانہ حالات بہتر رہیں گے۔ 25 کو دوسروں کو اپنے گھریلو حالات میں مداخلت کا موقع نہ دیں۔ 26 کو اہم فیصلے بہتر انداز میں کرسکیں گے۔ 27 کو مقاصد کے حصول کیلئے شراکتی کاموں پر توجہ مرکوز رہے گی۔ 28 کو محبت میں کامیابی، عزیز واقارب کے تعاون سے معاملات میں بہتری آسکے گی۔ 29 کو طبیعت ایڈونچر پسند اور مقاصد کے حصول کے لیے رسک لے سکیں گے۔ 30 کو دوست احباب کے ساتھ لمبے سفر کا پروگرام بن سکے گا۔

**سعد تواریخ:** 24,20,16,15,6,2 اکتوبر

**نحس تواریخ:** 31,18,11 اکتوبر

**ثور**

21April
21May

ستارہ: زہرہ ♀
حروف: ب۔و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth

RulingPlanet: Venus

Symbol: The Bull

YourStone: Emerald

LifePursuit: Emotional and financial security.

SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

## Gemini جوزا

22May
21June

ستارہ: عطارد
حروف: ق ک
دن: بدھ
عدد: 5
رنگ: پیلا یا ملے جلے
پتھر: عقیق سبز، زمرد، فیروزہ

<u>Element</u>: Air

<u>RulingPlanet</u>: Mercury

<u>Symbol</u>: The Twins

<u>YourStone</u>: Aquamarine

<u>LifePursuit</u>: To Explore a little bit of everything.

<u>SecretDesire</u>: To be ahead of the crowd.

آپکا حاکم ستارہ عطارد یکم تا 10 اکتوبر پانچویں ہمراہ شمس رہتے ہوئے محبت کے اُمور حساس اور خاص توجہ کے حامل رہیں۔ اولاد کے روز و شب پر نگاہ رکھیں۔ 11 تا 31 اکتوبر عطارد چھٹے رہتے ہوئے صحتِ جسمانی میں بہتری لیکن بغیر مشاورت فیصلوں سے گریز کریں۔ 4,3 اکتوبر عطارد پلوٹو تربیع کے باعث بحث وتکرار کا اندیشہ، ذہن پریشان، احتیاط برتیں، 11,10 اکتوبر عطارد یورانس مقابلہ کے باعث بات چیت کا سلسلہ اثر انداز ہونے کا خدشہ، مشاورت ضرور کریں۔ 13,12 اکتوبر عطارد زحل تسدیس سے مسائل کا حل سنجیدگی سے نکل سکے۔ 17,16 اکتوبر عطارد زہرہ قران سے غلط فہمیوں کا ازالہ نیپچون تثلیث اور تب ہی عطارد مریخ تربیع کے باعث ملے جلے حالات کا سامنا رہے۔ وسعتِ نظری کا استعمال کرتے ہوئے مسائل کو حل کرنے کی ضرورت۔ دوسروں پر انحصار نہ کریں۔ 24,23 اکتوبر عطارد پلوٹو تسدیس سے نفسیاتی مسائل کا حل مل سکے۔ 30,29 اکتوبر عطارد مشتری قران کے باعث حالات کی مکمل تصویر کشی کرتے ہوئے مثبت اقدامات و فیصلے کر سکیں۔ شعبہ تعلیم میں دلچسپی بڑھے۔

**پہلا ہفتہ:** یکم کو آپکی خواہشات کی تکمیل ہو سکے گی۔ 2 کو آپکی عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا۔ 3 کو بعض ملازمت پیشہ افراد کے عہدہ میں ترقی ہوگی اور کسی ایوارڈ سے نوازے جانے کا امکان ہے۔ 4 کو حاکم بالا کی آپ پر خاص عنایت ہوگی۔ 5 کو آپکی تخلیقی صلاحیتوں اور خود اعتمادی میں اضافہ ہوگا۔ 6 کو دوسروں کو مختلف معاملات میں کنٹرول کر سکیں گے۔ 7 کو اجتماعی محفلوں میں شرکت کے مواقع ملیں گے۔

**دوسرا ہفتہ:** 8 کو دوسرے آپکے مفید مشوروں سے مستفید ہوں گے۔ 9 کو آپ بھی دوسروں کے بعض اچھے خیالات اور طور طریقوں سے فائدہ اٹھا سکیں گے۔ 10 کو تجدید مراسم ہو سکیں گے۔ 11 کو رشتہ داروں کے ساتھ اچھے تعلقات پیدا ہوں گے۔ 12 کو بعض مخالفین آپکی عزت و شہرت سے ناخوش ہونگے اور آپ سے خائف رہیں گے۔ 13 کو خدمت خلق کے کاموں میں رغبت بڑھے گی۔ 14 کو ملے جلے حالات رہیں گے۔

**تیسرا ہفتہ:** 15 کو سیاسی وسماجی تقریبات میں شرکت کا موقع ملے گا۔ 16 کو نیا کاروبار کرنا بھی مفید رہے گا۔ 17 کو ٹھوس بنیادوں پر لگایا گیا سرمایہ منفعت بخش رہے گا۔ 18 کو کاروباری امور حسب منشا حل ہوں گے۔ 19 کو گذشتہ پریشانیوں اور رکاوٹوں کا ازالہ ہو سکے گا۔ 20 کو کاروبار میں غیر متوقع منافع کا امکان ہے۔ 21 کو دوستوں کے ساتھ کسی تفریحی مقام کی سیر کا پروگرام بن سکے گا۔

**چوتھا ہفتہ:** 22 کو آمدن اور خرچ میں یکسانیت رہے گی۔ 23 کو علمی وادبی سرگرمیوں میں حصہ لے سکیں گے۔ 24 کو زمین و جائیداد کے مسائل بھی آپ کے حسب منشاء ہو سکیں گے۔ 25 کو تصفیہ طلب امور کا حل التواء میں پڑ جائے گا۔ 26 کو خواتین خانہ کا زیادہ رجحان شاپنگ کی طرف رہے گا۔ 27 کو ٹریفک کے معاملات میں احتیاط برتیں۔ 28 کو چھوٹا سفر پیش آسکتا ہے۔ 29 کو آپکی صحت جسمانی خوب رہے گی لیکن کام کی زیادتی نقصان دہ ہو سکتی ہے، لہٰذا آرام کے لیے وقت ضرور نکالیں۔ 30 کو رومانوی ماحول سازگار رہے گا۔

**سعد تواریخ:** 31,29,23,19,16,12,10,5 اکتوبر **نحس تواریخ:** 26,20,18,11,3 اکتوبر

---

## Cancer سرطان

22June
23July

ستارہ: قمر
حروف: ح ہ
دن: پیر
عدد: 2
رنگ: دودھیا
پتھر: درنجف، سفید مرجان

<u>Element</u>: Water

<u>RulingPlanet</u>: The Moon

<u>Symbol</u>: The Crab

<u>YourStone</u>: Moonstone

<u>LifePursuit</u>: Constant reassurance and intimacy.

<u>SecretDesire</u>: To feel safe (emotionally, spiritually, romantically and financially).

آپکا حاکم ستارہ چندرماں (قمر) 31,30,3,2 اکتوبر برعروج۔ 26,25 اکتوبر برشرفی حالات میں ہو تو یہ وہ سعد ایام ہیں جب معاملات زندگی میں خوشگواری کا احساس رہے اور درپیش مسائل کا مثبت حل مل سکے۔ جبکہ 12,11 اکتوبر قمر درعقرب اور 17,16,15 اکتوبر قمر دبال یافتہ ہو تو یہ ناقص ایام کسی بھی نئے و نیک کام کیلئے مناسب نہ ہوں ان میں صدقات ضرور دیں۔ 12,11 اکتوبر چوتھے، گیارہویں کا مشترکہ حاکم زہرہ پانچویں دسویں کے مشترکہ حاکم مریخ سے تربیع بنائے تو قمر درعقرب کے ساتھ ساتھ یہ ایام کیریئر کاروبار، رومانوی اُمور بالخصوص اولاد پر نگاہ رکھنے کی ضرورت رہے۔ 30,29 اکتوبر عطارد مشتری قران سے ہمت وحوصلہ و خود اعتمادی بڑھے۔ صحتِ جسمانی بہتر اور حاسدین اپنے بد ارادوں میں زیر ہو سکیں۔

**پہلا ہفتہ:** یکم کو دوستوں کیساتھ میل جول بڑھے گا۔ 2 کو ان کے ساتھ مل کر تفریحی پروگرام بنا سکیں گے۔ 3 کو کسی پکنک پارٹی کا بھی اہتمام ہو سکے گا جس سے آپ کافی لطف اندوز ہونگے۔ 4 کو گذشتہ پیدا شدہ مسائل حل کرنے کے مواقع ملیں گے۔ 5 کو آپکی انفرادی صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا۔ 6 کو تعمیری کاموں میں حصہ لے سکیں گے۔ 7 کو شر پسند عناصر آپ کے خلاف سازش کے مرتکب ہوں گے۔

**دوسرا ہفتہ:** 8 کو کوئی بھی نیا کام کرنے سے پہلے اچھی طرح معلومات حاصل کرلیں اور کاغذات پر دستخط کرتے وقت اچھی طرح جانچ پڑتال کرلیں۔ 9 کو بعض مخالفین آپکی شہرت کو نقصان پہنچانے کے درپے ہیں، محتاط رہیں۔ 10 کو سنی سنائی باتوں پر یقین نہ کریں۔ 11 کو ہر لحاظ سے مبارک دن ثابت ہوگا۔ 12 کو رشتہ داروں سے تعلقات مزید مستحکم ہونگے۔ 13 کو مالی فوائد حاصل ہونگے۔ 14 کو سفر سے گریز کریں۔

**تیسرا ہفتہ:** 15 کو آپکے کیریئر میں اضافہ ہوگا۔ 16 کو مختلف معاہدات طے پائیں گے، اس سلسلے میں کوئی سفر بھی پیش آسکتا ہے۔ 17 کو کاروبار میں وقتی رکاوٹ آنیکا امکان ہے، پریشان نہ ہوں۔ 18 کو جائیداد کی خرید وفروخت منفعت بخش ہوگی۔ 19 کو آمدنی اور خرچ بیک وقت بڑھیں گے، لیکن اخراجات پر کنٹرول ضروری ہے۔ 20 کو ملازمتی امور کی ادائیگی احسن طریقے سے کر سکیں گے۔ 21 کو حالات سازگار رہیں گے۔

**چوتھا ہفتہ:** 22 کو رومانوی ماحول سازگار رہے گا۔ 23 کو آپ کی خوشیوں میں اضافہ ہوگا۔ 24 کو اہلخانہ کی طرف سے سکون ملے گا۔ 25 کو اندرونِ خانہ خیر وعافیت سے زندگی پرسکون ہوگی۔ 26 کو شریک کار کے تعاون سے کاروبار خوب ترقی کرے گا۔ 27 کو شریک حیات کی صحت کا خیال رکھیں۔ 28 کو کاروباری امور سلجھاتے وقت بزرگوں و مخلصین کا تعاون حاصل ہو سکے گا۔ 29 کو آپ کی سستی و کاہلی ترقی کی بجائے تنزلی کا باعث بن سکتی ہے۔ 30 کو جلد بازی میں کیا گیا کام نقصان دہ ثابت ہو سکتا ہے۔

**سعد تواریخ:** یکم,31,30,29,26,25,24,3,2 اکتوبر **نحس تواریخ:** 17,16,15,12,11,10 اکتوبر

